DAWN

Lahore, Rabi-ul-Awwal 6, 1429 Saturday, March 15, 2008 26 PAGES Rs 15.00 + GALLER

# First cargo ship anchors off Gwadar

By Saleem Shahid

QUETTA, March 14: The first cargo ship carrying 73,000 tons of wheat from Canada arrived at the Gwadar port on Friday.

The ship was anchored about 18 kilometres offshore because the port cannot yet handle such a heavy ship.

Chairman of the Gwadar Deep Sea Port Admiral Ehsan Saeed said that small vessels would take wheat to Karachi while trucks would transport the grain to areas in Balochistan and Sindh.

After the ship is offloaded, it

Continued on Page 3

# First cargo ship anchors off Gwadar

Continued from Page 1

would be brought to the port.

Balochistan's caretaker Chief Minister Sardar Mohammad Saleh Bhootani and senior officials visited the vessel.

Sardar Bhootani said that the Gwadar port would make markets in Central Asia globally accessible, besides providing a way to the world for energy resources.

Highlighting commercial prospects of the Gwadar port, Admiral Saeed said that initially it would handle 100,000 containers, 300,000 tons of general cargo and half a million ton of foodgrains.

The caretaker chief minister also presided over a meeting of the board of directors of the Balochistan Coastal Development Authority.

Decisions were taken to make the Balochistan coastline more attractive for tourists.

LOCAL

http://www.nawaiwaqt.com.pk
email:editor@nawaiwaqt.com.pk

مسلسل اشاعت کے 67 سال

DAILY
NAWA-I-WAQT
LAHORE

روزنامہ
نوائے وقت
لاہور
بانی حمید نظامی مرحوم
ایڈیٹر مجید نظامی

لاہور، کراچی، راولپنڈی/اسلام آباد اور ملتان سے بیک وقت شائع ہوتا ہے

TUESDAY MARCH 11 2008

| شمارہ | رجسٹرڈ نمبر ایل | صفحات | | جلد |
|---|---|---|---|---|
| 347 | 149 | 20 | منگل 2 ربیع الاول 1429ھ، 11 مارچ 2008ء، 28 پھاگن 2064 ب<br>فون نمبرز UAN 111-222-007<br>6302050-6367551-54<br>قیمت 7 روپے | 67 |

## گوادر بندرگاہ پر پہلا مال بردار بحری جہاز لنگر انداز ہو گیا

اسلام آباد (این این آئی) ملکی تاریخ میں پہلی بار 75 ہزار ٹن گندم لے کر آنے والا بحری جہاز پیر کو گوادر میں لنگر انداز ہو گیا جس سے گوادر کا باقاعدہ افتتاح بھی ہو گیا ہے۔ وزارت جہاز رانی و بندرگاہیں کے ذرائع نے بتایا کہ

صفحہ 9 پر بقیہ نمبر 26

صفحہ 3 بقیہ 26 گوادر بندرگاہ

گوادر بندرگاہ چودہ فٹ گہری ہے اور یہاں پر بڑے بحری جہاز آ سکتے ہیں اور ملکی تاریخ میں پہلی بار 75 ہزار ٹن سامان لے کر آنے والا بحری جہاز گوادر میں لنگر انداز ہوا ہے۔



DAILY EXPRESS

روزنامہ ایکسپریس لاہور

اسلام آباد، کراچی، لاہور، پشاور، ملتان، فیصل آباد، گوجرانوالہ، سرگودھا، رحیم یار خان، سکھر اور کوئٹہ سے بیک وقت شائع ہونے والا واحد قومی روزنامہ

جلد 7 شمارہ 357 جمعتہ المبارک 21 صفر المظفر 1429ھ 29 فروری 2008ء 17 پھاگن 2064ب فون 5878700-7 صفحات 16 قیمت 7 روپے

## گوادر پورٹ پر پہلا جہاز گندم

## لے کر 15 مارچ کو لنگر انداز ہوگا

کراچی (این این آئی) گوادر پورٹ پر گینٹری کرینوں کی تنصیب کے بعد پہلا جہاز گندم لے کر 15 مارچ 2008ء کو لنگر انداز ہوگا۔ نگراں وفاقی وزیر برائے بندرگاہ و جہاز رانی ڈاکٹر نعیم انصاری نے ایک نجی ٹی وی چینل سے خصوصی بات چیت کرتے ہوئے بتایا کہ یہ مال بردار جہاز 50 ہزار ٹن گندم لے کر آئے گا۔

SPORTS

DAILY
NAWA-I-WAQT
LAHORE

روزنامہ
نوائے وقت
بانی حمید نظامی مرحوم
ایڈیٹر مجید نظامی
لاہور

لاہور کراچی راولپنڈی/اسلام آباد اور ملتان سے بیک وقت شائع ہوتا ہے

منگل ‘9 ربیع الاول 1429ھ ‘18 مارچ 2008ء ‘5 چیت 2065ب (صفحہ 11)

## گوادر بندرگاہ مکمل طور پر آپریشنل ہو گئی

گوادر (نیٹ نیوز) گوادر پورٹ پر پہلا بحری جہاز لنگر انداز ہونے کے بعد گندم اتارنے کا کام جاری ہے اور ملک کی تیسری بندرگاہ آپریشنل ہو گئی ہے۔ گوادر پورٹ کی تعمیر کا کام 22 مارچ 2001ء کو شروع ہوا تھا۔ اسے چینی تعمیراتی کمپنی نے تقریباً 6 سال کے عرصے میں تیار کر کے گزشتہ سال حکومت پاکستان کے حوالے کیا تھا۔ گوادر پورٹ کو چلانے کی ذمہ داری پورٹ آف سنگاپور کے سپرد کی گئی تھی اور 15 مارچ کو پورٹ کام شروع کر دیا۔ کینیڈا سے آنے والے 235 میٹر لمبے بحری جہاز پوس گلوری کا وزن ایک لاکھ آٹھ ہزار ٹن ہے اور اس کے ذریعے 72 ہزار ٹن گندم لائی گئی ہے۔ جہاز سے گندم اتارنے کا کام سات سے دس روز میں مکمل کر لیا جائے گا۔

## مشرف کل گوادر بندرگاہ کا دورہ کریں گے

اسلام آباد (این این آئی) صدر مشرف کل بدھ کو گوادر بندرگاہ کا دورہ کریں گے جہاں وہ گوادر پر لنگر انداز ہونے والے بحری جہاز سے گندم اتارنے کے عمل کا جائزہ لیں گے۔

## گوادر میں گہرے پانی کی بندرگاہ نے کام شروع کر دیا، 70 ہزار ٹن سے زائد گندم لیکر پہلا جہاز پہنچ گیا

کوئٹہ (آن لائن) گوادر میں گہرے پانی کی بندرگاہ نے گذشتہ روز سے کام شروع کر دیا ہے۔ پہلا جہاز 70 ہزار ٹن سے زیادہ گندم لے کر بندرگاہ پر پہنچا۔ بی بی سی کے مطابق مقامی لوگوں نے روزگار کے حوالے سے اپنے خدشات کا اظہار کرتے ہوئے کہا ہے کہ کراچی سے بڑی تعداد میں مزدوروں اور ٹرکوں کو گوادر لایا گیا ہے۔ بلوچستان کے نگراں وزیر اعلیٰ سردار صالح بھوتانی نے گوادر میں بحری جہاز کو خوش آمدید کہا ہے۔ گوادر سے ٹیلیفون پر نگراں وزیر اعلیٰ نے بی بی سی کو بتایا ہے کہ یہ بحری جہاز پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ اتنی زیادہ مقدار میں گندم لایا ہے اور اس سے وقت اور اخراجات کی بچت ہوگی۔ یہ بلوچستان کے لوگوں کے لیے خوشی کا مقام ہے کیونکہ اس سے معاشی سرگرمیاں تیز ہوں گی ہزاروں لوگوں کو روزگار ملے گا۔

THE DAILY JANG LAHORE

روزنامہ جنگ لاہور

بانی میر خلیل الرحمٰن

جلد 29 | اتوار 24 محرم الحرام 1429ھ 3 فروری 2008ء 23 ماگھ 2064ب | نمبر 108

# گوادر پر بھارتی تشویش کے باعث اپنی ترقی نہیں روک سکتے، نیول چیف

## اس معاملے پر بات ہوسکتی ہے، پاکستان اور سعودی عرب کی مشترکہ بحری مشقوں کے موقع پر ایڈمرل ایم افضل طاہر کی گفتگو

کراچی (جنگ نیوز) چیف آف نیول سٹاف ایڈمرل ایم افضل طاہر نے کہا ہے کہ گوادر کی بندرگاہ پر بھارت کو کوئی تشویش ہے تو اس پر بات ہوسکتی ہے تاہم کسی کی تشویش پر اپنی ترقی نہیں روک سکتے۔ یہ بات انہوں نے پاکستان اور سعودی عرب کی مشترکہ بحری مشقوں کے موقع پر صحافیوں کی جانب سے بھارت کی گوادر پر تشویش کے حوالے سے ایک جواب دیتے ہوئے کہی۔ ایڈمرل افضل طاہر نے کہا کہ کسی کو گوادر کی بندرگاہ پر تشویش ہے تو اس پر بات ہوسکتی ہے لیکن ہم اپنی ترقی کا عمل نہیں روک سکتے۔ وہ مشترکہ جنگی مشقوں کا جائزہ لینے کے

صفحہ 23 بقیہ نمبر 7

| بقیہ | نیول چیف | 7 |
|---|---|---|

لیے کراچی سے دور کھلے سمندر میں بندر آل لینڈ پہنچے۔ پاکستان اور سعودی عرب کی فوجی مشقیں ہر دو سال بعد ہوتی ہیں۔ مشقوں میں سعودی عرب کے 7 جہاز حصہ لے رہے ہیں جبکہ پاکستان کے جانب سے تقریباً تمام بحری جہاز فریگیٹ مشقوں میں شریک ہیں۔ سعودی بحریہ کے سربراہ نے اس موقع صحافیوں سے بات کرتے ہوئے کہا کہ دونوں ملکوں کے درمیان اتنی بڑی مشقیں دونوں اسلامی ممالک کے درمیان برادرانہ تعلق کا ثبوت ہے۔ انہوں نے بتایا کہ پاکستان جن ممالک کے ساتھ بحری مشقیں کرتا ہے ان میں سب سے اعلیٰ سطح کی مشقیں سعودی عرب کے ساتھ ہوتی ہیں۔

# بھارت کو گوادر کے ذریعے وسط ایشیا، خلیج تک راہداری دینے کی پیشکش

## پاکستان گوادر پورٹ سے وسطی جنوبی ایشیا، چین اور خلیجی ممالک میں تجارت و توانائی کی فراہمی کیلئے راہداری کا کام دے گا

2055 تک ملک کی ایک تہائی تجارت اسی بندرگاہ کے ذریعے ہوگی، چین سمیت ہمسایہ ممالک سے رابطوں کیلئے مواصلاتی نظام کو بہتر بنالیا

### گوادر بندرگاہ کی تعمیر فوجی مقاصد کے تحت نہیں کی گئی، پاکستانی سفیر کا جان ہاپکنز یونیورسٹی میں طلبہ، ماہرین اور سفارتکاروں سے خطاب

واشنگٹن (اے پی پی) گوادر بندرگاہ کے ذریعے پاکستان وسطی اور جنوبی ایشیا، چین اور خلیجی ممالک کے درمیان تجارت اور توانائی کی فراہمی کیلئے راہداری کا کام دے گا۔ یہ بات امریکا میں پاکستان کے سفیر محمود علی درانی نے جان ہاپکنز یونیورسٹی میں طلبہ ماہرین اور سفارتکاروں سے خطاب میں کہی۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان نے خطے میں تجارت کے فروغ کیلئے گوادر بندرگاہ کے ساتھ ہمسایہ ممالک سے زمینی رابطے بھی بہترین بنائے ہیں اور اب وہ ہر طرح سے وسطی ایشیائی اور خلیجی ممالک کے درمیان تجارتی اور ٹرانسپورٹیشن کی سہولتیں فراہم کرنے کیلئے تیار ہے۔ پاکستانی سفیر نے بتایا کہ حکومت پاکستان نے ایک ماسٹر پلان کے تحت چین اور دیگر ہمسایہ ممالک کے ساتھ رابطوں کیلئے سڑکوں، بندرگاہوں اور ریلوے ٹریکس کے نظام کو بہتر بنایا ہے، اس کے ساتھ بینکنگ سسٹم، انشورنس، کسٹم کلیئرنس، فریٹ مینجمنٹ، ورکنگ اور ٹیلی مواصلاتی رابطوں کے نظاموں میں بھی بہتری لائی گئی ہے۔ انہوں نے اس امید کا اظہار کیا کہ تیز رفتار اقتصادی ترقی اور بیرونی سرمایہ کاری جاری رہنے کی صورت میں پاکستان بین الاقوامی تجارت کے حوالے سے اربوں ڈالر لاگت کے بڑے منصوبے بروقت مکمل کرنے میں کامیاب ہو جائے گا جن کے معاشی فوائد سے نہ صرف پاکستان بلکہ پورے خطے کے عوام مستفید ہوں گے۔ انہوں نے کہا کہ ترکمانستان، ایران اور خلیجی ممالک ایندھن کی دولت سے مالا مال ہیں جبکہ بھارت اور چین کو ایندھن کی اشد ضرورت ہے اور پاکستان، بھارت اور چین کو ایندھن کی فراہمی کے لئے موزوں ترین راستہ فراہم کرسکتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ خطے کی تیز رفتار ترقی کے لئے سلامتی اور استحکام کے شعبوں پر بھی خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ انہوں نے کہا کہ بلوچستان میں میگا پراجیکٹس سے علاقے کے لوگوں کی معاشی حالت میں بہتری آنا شروع ہوگئی ہے۔ انہوں نے اس تاثر کو مسترد کیا کہ گوادر بندرگاہ کی تعمیر فوجی مقاصد کے تحت کی گئی، ایک اندازے کے مطابق 2055 تک پاکستان کی ایک تہائی تجارت گوادر بندرگاہ کے ذریعے ہوگی اور ٹیکس فری اکنامک زون قرار دیے جانے کی وجہ سے ایک بڑے صنعتی اور برآمدی مرکز کے طور پر سامنے آئے گی۔ اس موقع پر سینٹرل ایشین کاکسز کے چیئرمین فریڈرک اسٹار نے بھی خطاب کیا۔



ووہو: چینی آٹو موبیو ورکرز ڈلیوری یارڈ میں کھڑی چیری گاڑیوں کو چیک کر رہا ہے

DAILY
NAWA-I-WAQT
LAHORE

روزنامہ
نوائے وقت
بانی حمید نظامی مرحوم
ایڈیٹر مجید نظامی
لاہور
لاہور کراچی/راولپنڈی/اسلام آباد ملتان سے بیک وقت شائع ہوتا ہے

| شمارہ | رجسٹرڈ نمبر ایل | صفحات | اتوار 7 ربیع الاول 1429ھ 16 مارچ 2008ء 3 چیت 2065ب | جلد |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| 352 | 149 | 52 | فون نمبرز UAN 111-222-007 6302050-6367551-54 قیمت 10 روپے | 67 |

# گندم کی سرکاری خریداری کا ہدف 50 لاکھ ٹن مقرر کر دیا گیا

## گندم کی خریداری کے لئے مجموعی طور پر 63 ارب 75 کروڑ روپے خرچ ہونگے

پشاور (آن لائن) وفاقی حکومت نے رواں مالی سال 2007-08 میں گندم کی سرکاری خریداری کا ہدف 70 لاکھ ٹن سے کم کر پچاس لاکھ ٹن مقرر کر دیا ہے۔ ذرائع کے مطابق یہ فیصلہ ملک میں کسان تنظیم کے پیش نظر گندم کے پیداواری حدف دو کروڑ چالیس لاکھ ٹن حاصل نہ ہونے کے بعد تحفظات کے پیش نظر کیا گیا ہے۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ اس سلسلے میں محکمہ خوراک صوبہ سرحد کو بھی اس سلسلے میں آگاہ کر دیا گیا ہے۔ وفاقی حکومت نے رواں مالی سال گندم کی سرکاری خریداری کے لئے امدادی قیمت 510 روپے فی کلو چالیس روپے مقرر کی ہے۔ اس کے حساب سے پچاس لاکھ ٹن گندم کی خریداری کے لئے مجموعی طور پر 63 ارب 75 کروڑ روپے خرچ ہونگے۔ سٹیٹ بنک نے رواں مالی سال گندم کی خریداری کے لئے فلور ملوں کو بنکوں سے قرضے لینے کے لئے معترت کی شرح بارہ فیصد مقرر کی ہے۔ واضح رہے کہ وفاقی حکومت کی جانب سے گندم کے چالیس کلو خریداری کے لئے امدادی قیمت 510 روپے مقرر کرنے پر کاشتکار تنظیموں، فلور ملوں اور گندم کی خریداری سے متعلق سرکاری محکموں نے تحفظات کا اظہار کیا ہے کہ اس قیمت پر وفاقی حکومت اور وزارت خوراک کے صوبائی محکموں کو گندم نہیں ملے گی۔ اس وقت دیگر ممالک سے درآمد کی جانے والی گندم پاکستان پہنچ کر فی کلو گرام قیمت 1680 روپے ہیں اور اگر حکومت نے نظر ثانی کر کے گندم کی امدادی قیمت عالمی منڈی کی قیمت کے مطابق نہیں کی تو ملک میں بڑی مقدار میں گندم سمگلنگ ہوگی۔



گوادر بندرگاہ پر ملکی تاریخ کے سب سے بڑے بحری جہاز سے گندم اتاری جارہی ہے اس کی لمبائی 235 فٹ ہے

# گوادر بندرگاہ نے باقاعدہ کام شروع کر دیا
## کینیڈا سے 73 ہزار ٹن گندم لیکر پہلا بحری جہاز گوادر پہنچ گیا

گوادر (شاہ نیوز) بلوچستان کے جنوب مغربی ساحلی شہر گوادر میں چین کے مالی تعاون سے بننے والی نئی بندرگاہ نے جمعہ سے باقاعدہ کام کا آغاز کر دیا ہے۔ حکام کے مطابق کینیڈا سے 73 ہزار ٹن گندم لے کر پہلا بحری جہاز گوادر کے لیے پہنچا جہاں نگران وزیر اعلیٰ سردار صالح بھوتانی اور دوسرے حکام نے اسے خوش آمدید کہا۔

# گوادر پنجاب کیلئے گیٹ وے ثابت ہوگا، پاکستان میں معاشی انقلاب آئیگا

## گوادر پروموشن الائنس کا فورم میں اظہار خیال

لوگوں نے گوادر میں بہت زیادہ سرمایہ کاری کرر کھی ہے، 67 کے قریب مختلف رہائشی سکیموں کو این او سی جاری کر دیا گیا، دسمبر تک 18 روٹس تیار ہونگے، لوگوں کی آگاہی کیلئے گوادر فیسٹیول کا انتظام کر رہے ہیں، ضیاء الدین چودھری

گوادر جیسے منصوبے کو 40 سال کی تاخیر سے شروع کیا گیا اسکا ازالہ تیز ترین ترقیاتی کاموں کو جلد مکمل کرا کے پورا کیا جا سکتا ہے، حکومت تعمیراتی مشینری بغیر ڈیوٹی درآمد کی اجازت دے، باقر بلال

ڈویلپرز کیلئے مراعاتی پیکیج کا اعلان کیا جائے، حکومت کی کاوشوں سے اس میگا پراجیکٹ کی تکمیل قریب ہے، گوادر سے پاکستان کی ترقی کو اب شرمندہ تعبیر کر سکتے ہیں، سعید مغل جنرل منیجر الاصل ڈویلپرز چائنہ ویلج

گوادر پورے خطے کی گہرے پانی کی واحد بندرگاہ ہے، سعودی عرب، عراق، ایران کی بندرگاہوں پر بڑے جہاز لنگر انداز نہیں ہو سکتے، انہیں بھی گوادر بندرگاہ کی طرف رخ کرنا پڑے گا، حکومتی ریونیو بجٹ 10 گنا زیادہ ہو جائیگا، ابرار نیازی النور کار گو سٹی گوادر

گوادر میں جتنی سرمایہ کاری ہو رہی ہے اسے صحیح رخ دینے کی ضرورت ہے، میڈیا سے گزارش ہے کہ گوادر پروموشن الائنس کے ہاتھ مضبوط اور عوام میں شعور اجاگر کرے، ڈائریکٹر مارکیٹنگ قاری سعید الرحمن، بلیو اوشن

حکومتی اقدامات اور ترقیاتی کاموں کی رفتار سے مطمئن ہیں، ترقی کے نئے باب کھلیں گے ملک سے غربت اور بیروزگاری کا خاتمہ ہو سکتا ہے، سرمایہ کاروں کے ساتھ عام آدمی بھی فائدہ اٹھائیں، علی رضا چودھری ڈائریکٹر مارکیٹنگ نیو ڈویلپرز



گوادر پروموشن الائنس کے ارکان ضیاء الدین چودھری، باقر بلال، سعید مغل، ابرار خان نیازی، قاری سعید الرحمن عامر اور علی رضا چودھری پاکستان فورم میں اظہار خیال کر رہے ہیں

لاہور (میاں اشفاق انجم + سید سجاد کاظمی عکاسی یعقوب عزیز) گوادر سے حکومت کو زمینی راستے سے ملنے والا ریونیو بجٹ سے 10 گنا ہو جائے گا، گوادر پورے خطے میں واحد گہرے پانی کی بندرگاہ ہے۔ 70 کی دہائی میں گوادر کی اہمیت کو سمجھا جاتا تو آج دبئی کی جگہ گوادر بین الاقوامی تجارتی مرکز ہوتا۔ گوادر پنجاب کیلئے گیٹ وے ثابت ہو گا۔ گوادر میں 67 رہائشی سکیموں کو این او سی جاری کر دیا گیا ہے۔ عمان کی حکومت نے گوادر میں 10 کروڑ ڈالر کی سرمایہ کاری کی ہے۔ ان خیالات کا اظہار گوادر پروموشن الائنس کے عہدیداران باقر بلال، ضیاء الدین، ابرار نیازی، علی رضا چودھری، قاری سعید الرحمان عامر اور سعید مغل نے پاکستان فورم میں اظہار خیال کرتے ہوئے کیا۔ جس طرح پاکستان کی جغرافیائی حیثیت اسکی سلامتی کی ضمانت ہے اور یہ جغرافیہ کئی نازک مواقع پر پاکستان کے کام بھی آیا ہے۔ اس طرح گوادر کی جغرافیائی حیثیت بھی ایک مسلمہ حقیقت ہے بحیرہ عرب کے کونے اور خلیج فارس کے دہانے پر واقع ہونے کی وجہ سے دفاعی اور اقتصادی لحاظ سے بھی انتہائی اہمیت کا حامل رہا ہے۔ یہی وہ مرکز ہے کہ جو پچھلے پچاس سال سے دنیا کی نظروں کا مرکز بنا ہوا تھا سوویت یونین اگر افغانستان کے راستے گرم پانیوں تک رسائی حاصل کرنا چاہتا تھا تو دنیا کی دیگر قوتیں اسے مشرق وسطیٰ کی سلامتی اور دفاع کیلئے ناگزیر قرار دیتی رہی ہیں اور اب جب کہ اسکی تعمیر کا پہلا مرحلہ مکمل ہو گیا ہے تو بدلتی ہوئی اقتصادی دنیا

بقیہ نمبر 1 صفحہ 7 پر ملاحظہ فرمائیں

## بقیہ — گوادر فورم — 1

میں اس کی نئی اہمیت بھی نمایاں ہوئی ہے ماسکو سے اشک آباد، قندھار اور گوادر تک ریلوے لائن کا تذکرہ ہے تو وسطی ایشیائی ریاستوں سے تیل کی سپلائی کی باتیں بھی زبان زد عام ہیں۔ بیجنگ سے شاہراہ قراقرم کے راستے تجارت کا حوالہ بھی دیا جاتا ہے اور پھر اسی علاقہ کو دشمن کی پہنچ سے دور دفاعی مرکز بنانے کے عزم کا اظہار بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ گوادر میں ہونیوالی تعمیر و ترقی کے پس منظر میں گوادر پروموشن الائنس کے عہدیداروں نے روزنامہ "پاکستان" فورم میں اظہار خیال کیا۔ گوادر میں ترقیاتی کاموں اور وہاں حکومت کی ترجیحات کے بارے بتایا۔ انہوں نے کہا کہ روس کا گرم پانی کا خواب اب پاکستان پورا کرے گا 70 کی دہائی میں اگر گوادر کی اہمیت کو سمجھ لیا جاتا تو آج دوبئی کی جگہ گوادر بین الاقوامی تجارتی مرکز بنا ہوا ہوتا گوادر ایک ایسا پراجیکٹ ہے جو خداتعالیٰ کی طرف سے ہمارے لیے ایک نایاب تحفہ ہے اسکی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ اسلام آباد کے بعد گوادر واحد بندرگاہ اور شہر ہے جسکو باقاعدہ طور پر ڈیزائن کیا گیا ہے۔ رائل گارڈن گوادر کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر ضیاء الدین چودھری نے کہا لوگوں نے گوادر پر بہت زیادہ انویسٹمنٹ کرر کھی ہے لیکن گورنمنٹ نے ابھی تک اس لیول پر کام شروع نہیں کیا جو کہ وقت کی اہم ضرورت ہے۔ انہوں نے کہا کہ گوادر شہر کے قریب ترین واقع ہے نہ جانے کیوں لوگوں کے ذہنوں میں یہ غلط فہمی پائی جا رہی ہے کہ گوادر شہر سے کوسوں دور ہے اصل شہر تو گوادر ہے جو جب بنے گا تب دنیا دیکھے گی کہ اس جدید شہر میں ہر طرح کی سہولت موجود ہو گی۔ جی ڈی اے کے جنرل ڈائریکٹر احمد بخش لہڑی شریف النفس انسان ہیں وہ گوادر کی ترقی میں اہم کردار ادا کر رہے

ایسا پراجیکٹ ہے جو خداتعالیٰ کی طرف سے ہمارے لیے ایک نایاب تحفہ ہے اسکی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ اسلام آباد کے بعد گوادر واحد بندرگاہ اور شہر ہے جسکو باقاعدہ طور پر ڈیزائن کیا گیا ہے۔ رائل گارڈن گوادر کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر ضیاء الدین چودھری نے کہا لوگوں نے گوادر پر بہت زیادہ انویسٹمنٹ کرر کھی ہے لیکن گورنمنٹ نے ابھی تک اس لیول پر کام شروع نہیں کیا جو کہ وقت کی اہم ضرورت ہے۔ انہوں نے کہا کہ گوادر شہر کے قریب ترین واقع ہے نہ جانے کیوں لوگوں کے ذہنوں میں یہ غلط فہمی پائی جا رہی ہے کہ گوادر شہر سے کوسوں دور ہے اصل شہر تو گوادر ہے جو جب بنے گا تب دنیا دیکھے گی کہ اس جدید شہر میں ہر طرح کی سہولت موجود ہو گی۔ جی ڈی اے کے جنرل ڈائریکٹر احمد بخش لہڑی شریف النفس انسان ہیں وہ گوادر کی ترقی میں اہم کردار ادا کر رہے
ہیں۔ دسمبر تک 18 روٹس تیار ہو جائیں گے کیونکہ گوادر میں بڑی تیزی سے ترقیاتی کام جاری ہیں۔ انہوں نے کہا کہ ہم عوام میں شعور اجاگر کرنا چاہتے ہیں انہیں گوادر کی اہمیت سے مکمل طور پر آگاہ کرنا چاہتے ہیں یہی وجہ ہے کہ ہم گوادر فیسٹیول کا انتظام کر رہے ہیں جو کہ پانچ روزہ ہو گا۔ انہوں نے کہا کہ گوادر میں 67 کے قریب مختلف رہائشی سکیموں کو این او سی جاری کر دیے گئے ہیں لیکن پنجاب کا سرمایہ کار اور رہائشی گوادر کی اہمیت کو اپنے طریقے سے نہیں سمجھ پا رہا جسکو مدنظر رکھتے ہوئے ہم نے جی پی اے کو تشکیل دیا تاکہ عوام کے اندر گوادر کی اہمیت و افادیت کے حوالے سے شعور اجاگر کیا جا سکے انہوں نے کہا کہ اس حوالے سے ہم نے لبرٹی گراؤنڈ میں گوادر فیسٹیول کے انعقاد کا فیصلہ کیا ہے۔ الاصل ڈویلپرز چائنہ ویلج کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر باقر بلال نے کہا کہ ہم گوادر میں ترقیاتی کام کی رفتار سے مطمئن نہیں، حکومتی اقدامات قابل ستائش ہیں یہ ایسا میگا پراجیکٹ ہے جسکی تکمیل سے پاکستان میں معاشی انقلاب آ جائے گا۔ گوادر جیسے منصوبے کو 40 سال کی تاخیر کے بعد شروع کیا گیا لیکن اس کوتاہی کا ازالہ تیز ترین ترقیاتی کاموں اور اس منصوبے کی جلد از جلد تکمیل سے کیا جا سکتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ خصوصاً ڈویلپرز جو کہ وہاں سب سے پہلے ملکی ترقی کا عزم لیکر گئے ہیں اسی سلسلے میں گوادر پروموشن الائنس پانچ روزہ گوادر فیسٹیول کا انعقاد کر رہا ہے جس کا مقصد عوام میں گوادر پراجیکٹ کے حوالے سے شعور اجاگر کرنا ہے۔ جس میں پہلا دن بزنس کمیونٹی اس طرح بالترتیب ڈیلرز، چلڈرن لیڈیز اور فیملیز کے لیے پانچ الگ الگ دن مقرر کیے ہیں ہم نے ایک سکول کو خاصا بڑا قطعہ اراضی دیا ہے، حکومت مختلف ملٹی نیشنل کمپنیوں کو سرمایہ کاری کی دعوت دے اور گوادر میں ان کیلئے پرکشش مراعات کا پیکج دے تاکہ وہ کمپنیاں وہاں اپنے پروڈکشن پلانٹ لگائیں۔ بلوچستان جو کہ معدنی ذخائر کی روایت سے مالا مال ہے، اس صنعت میں بھی سرمایہ کاری کی ضرورت ہے، انہوں نے کہا کہ تعمیراتی مشینری بغیر ڈیوٹی درآمد کرنے کی اجازت دے تو گوادر کی ڈویلپمنٹ 5 سال میں مکمل ہو سکتی ہے۔ دراصل ڈویلپرز چائنہ ویلج کے جنرل منیجر سعید مغل نے کہا کہ گوادر میں ترقیاتی کام تیزی سے جاری ہیں اور حکومت کی کاوشوں سے اس میگا پراجیکٹ کی تکمیل قریب ہے، گوادر کی ترقی سے پاکستان کی ترقی مشروط ہے، گوادر میں ڈویلپرز کے کردار کو تسلیم کرتے ہوئے حکومت ان کے لئے مراعاتی پیکج کا اعلان کرے اور ڈویلپرز کی کاوشوں کو نظرانداز کرنے کی بجائے ان کی حوصلہ افزائی کی جائے، النور کارگو سٹی گوادر کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ ابرار خان نیازی نے کہا کہ لوگوں پر گوادر کے منفی اثرات مرتب ہو رہے ہیں، لوگوں نے اپنا پیسہ لگایا ان کے ذہن کی برین واش کرنا ضروری ہے، اسی لئے ہم نے 5 روزہ فیسٹول کا انتظام کیا ہے، غیر ملکی سرمایہ کاروں کے بھی اس فیسٹول سے خدشات دور ہو جائیں گے، انہوں نے کہا کہ گوادر کے فوائد سے اگر عوام کو آگاہ کیا جائے تو ان کو اندازہ ہو کہ اس کی اتنی اہمیت کیوں ہے آئل ایکسپورٹ کی ایک بڑی مقدار جس کا 60 فیصد سے زیادہ مشرق وسطیٰ کے ذریعے ایکسپورٹ ہوتا ہے اور تیل پیدا کرنے والے دنیا کے بڑے ممالک سعودی عرب، کویت، متحدہ عرب امارات، عراق اور ایران گوادر کے دہانے پر ہیں جس کی وجہ سے پاکستان اس بندرگاہ کے ہونے کی وجہ سے اربوں ڈالر منافع حاصل کر سکتا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ گوادر اس پورے خطے میں واحد گہرے پانی کی بندرگاہ ہے اور اس وقت دنیا میں سب سے زیادہ تجارت بحری جہازوں کے ذریعے کی جا رہی ہے، اس حوالے سے پورے خطے کیلئے ایک نایاب بندرگاہ ہے

انہوں نے بتایا کہ دنیا میں سب سے زیادہ تیل پیدا کرنے والے ممالک دبئی، سعودی عرب، عراق، ایران کی بندرگاہوں پر بڑے جہاز لنگر انداز نہیں ہو سکتے، اس لئے انہیں بھی اپنی تجارت کیلئے گوادر کا رخ کرنا پڑے گا، انہوں نے کہا کہ اگر گوادر کا پراجیکٹ مکمل طور پر فلیش ہو جائے تو ایسی صورت میں حکومت کو زمینی راستے سے ملنے والا ریونیو بجٹ سے 10 گنا زیادہ ہو گا، بلیو اوشن گوادر کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ قاری سعید الرحمن نے کہا کہ گوادر میں جتنی سرمایہ کاری ہو رہی ہے اسے مثبت رخ دینے کی ضرورت ہے۔ ہماری میڈیا سے گزارش ہے کہ جس مقصد کیلئے ہم نے گوادر پروموشن الائنس کے پلیٹ فارم سے اپنی جدوجہد کا آغاز کیا اس میں ہمارے ہاتھ مضبوط کرے اور گوادر کے حوالے سے عوام میں شعور اجاگر کرے جی پی اے اپنی کوششوں کو ایک تحریک کا روپ دینے کے لئے کوششیں کر رہا ہے اور ڈویلپرز جو کہ گوادر کی تعمیر و ترقی میں ایک کلیدی کردار ادا کر رہے ہیں بہتر اقدامات اٹھائے ہم ہر مثبت اور تعمیری اقدام میں حکومت کے ساتھ ہیں اور حکومت ہمیں کسی بھی پلیٹ فارم پر جہاں گوادر کے حوالے سے کوئی بھی مثبت سرگرمی ہو سب سے آگے پائے گی یہ ہی پیغام اور مشن لیکر ہم گوادر پروموشن الائنس کے ذریعے آگے بڑھ رہے ہیں، نیو البراہ ڈویلپرز کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ علی رضا چودھری نے کہا کہ ہم گوادر میں حکومتی اقدامات اور ترقیاتی کاموں کی رفتار سے مطمئن ہیں اس پراجیکٹ کی تکمیل سے ترقی کے نئے باب کھلیں گے ملک سے غربت اور بے روزگاری کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔ مستقبل میں گوادر کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا، سرمایہ کاروں کے ساتھ ساتھ عام آدمی کو بھی اس سنہری موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہاں سرمایہ کاری کرنی چاہیے۔

روزنامہ خبریں (12) 11 جون 2006ء

# گوادر پنجاب کیلئے گیٹ وے ثابت ہوگا

## 70 کی دہائی میں گوادر کی اہمیت کو سمجھا جاتا تو آج دبئی کی جگہ گوادر بین الاقوامی تجارتی مرکز ہوتا

گوادر پروموشن الائنس کے عہدیداروں کا خبریں مذاکرہ میں اظہار خیال

سلمان زیدی

"روس کا گرم پانی کا خواب اب پاکستان پورا کرے گا۔ 70ء کی دہائی میں اگر گوادر کی اہمیت کو سمجھ لیا جاتا تو آج دبئی کی جگہ گوادر بین الاقوامی تجارتی مرکز بنا ہوا ہوتا۔ گوادر ایک ایسا پراجیکٹ ہے جو خدا تعالیٰ کی طرف سے ہمارے لیے ایک نایاب تحفہ ہے۔ اس کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے کہ اسلام آباد کے بعد گوادر واحد بندرگاہ اور شہر ہے جس کو باقاعدہ طور پر ڈیزائن کیا گیا ہے۔ گورنمنٹ نے اس خوبصورت شہر کو آباد کر کے ریگستان سے گلستان میں بدل کر رکھ دیا ہے۔

ان خیالات کا اظہار گوادر پروموشن الائنس اور گلوبل ویلج کے ڈائریکٹر باقر بلال حسین ڈائریکٹر مارکیٹنگ وائٹ پرل سٹی علی رضا نے عہدیداران کے ہمراہ "خبریں" سے کیا۔ انہوں نے کہا کہ گوادر پنجاب کیلئے ایک گیٹ وے کا درجہ رکھتا ہے جس کو موٹروے کے ذریعے پورے ملک اور بعد ازاں چین، مشرق وسطیٰ اور بھارت کے ساتھ ملایا جا رہا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ گوادر سے کوئٹہ ریلوے ٹریک کیلئے 63 ارب روپے حکومت نے مختص کر دیئے ہیں جس کے بعد اس کی اہمیت مزید بڑھ جائے گی اور خطے میں تجارتی سرگرمیوں کو فروغ ملے گا۔

انہوں نے کہا کہ حکومتی مراعات کے بعد بڑی ذمہ داری بلڈرز پر عائد ہوتی ہے اور اس حوالے سے گوادر میں 67 کے قریب مختلف رہائشی سکیموں کو این او سی جاری کر دیئے گئے ہیں لیکن پنجاب کا سرمایہ کار اور رہائشی گوادر کی اہمیت کو اچھے طریقے سے نہیں سمجھ پا رہا جس کو مدنظر رکھتے ہوئے ہم نے جی بی ڈی اے کو تشکیل دیا تاکہ عوام کے اندر گوادر کی اہمیت و افادیت کے حوالے سے شعور اجاگر کیا جاسکے۔ انہوں نے کہا کہ اس حوالے سے ہم نے 20 جون سے لبرٹی گراؤنڈ میں گوادر فیسٹیول کے انعقاد کا فیصلہ کیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ گوادر کی بین الاقوامی اہمیت سے کسی صورت انکار نہیں کیا جاسکتا کیونکہ بدلتے ہوئے بین الاقوامی تجارتی حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے چین اور مشرق وسطیٰ اس وقت یورپی دنیا کی توجہ کا مرکز بنے ہوئے ہیں اور ڈبلیو ٹی او کے نفاذ کے بعد ہمارا اشالی تاجر مینوفیکچرر ادھر کا رخ نہیں کر رہا۔ انہوں نے کہا کہ بین الاقوامی سطح پر گوادر کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ عمان حکومت نے اس منصوبے پر 10 کروڑ ڈالر کی سرمایہ کاری کی ہے۔ اس کے علاوہ حکومت وہاں انرجی پورٹ بنانے کا فیصلہ کر چکی ہے۔ انہوں نے کہا کہ اس وقت گوادر میں 10 بڑی سڑکوں کی تعمیر کی جا چکی ہے اور موٹروے کے ساتھ لنک جوڑ دیا گیا ہے۔

ترقیاتی کاموں کے حوالے سے جناح ایونیو، بلوچستان براڈوے، میرین ڈرائی وے اور پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کی تعمیر مکمل ہو چکی ہے۔ پی سی ہوٹل والوں نے گوادر میں ایک ارب روپے کی سرمایہ کاری کی ہے۔ انہوں نے کہا کہ پہلے فیز میں کل 248 ملین ڈالر کی سرمایہ کاری کی گئی ہے جس میں 50 ملین ڈالر کی ملکی سرمایہ کاری جبکہ 198 ملین ڈالر کی بیرونی سرمایہ کاری کی گئی ہے۔ اس حوالے سے 400 ماہر انجینئرز بھی گوادر میں دن رات کوشاں ہیں۔ انہوں نے کہا کہ روس کا گرم پانی کا خواب اب پاکستان پورا کرے گا۔ ماڈل ٹاؤن گوادر کے ایم ڈی میجر خالد محمود گوری، قاری سعید الرحمٰن بلیو اوشن والے نے بتایا کہ آئل ایکسپورٹ کی ایک بڑی مقدار جس کا 60 فیصد سے زیادہ مشرق وسطیٰ کے ذریعے ایکسپورٹ ہوتا ہے اور تیل پیدا کرنے والے دنیا کے بڑے ممالک سعودی عرب، کویت، متحدہ عرب امارات، عراق اور ایران گوادر کے دہانے پر ہیں جس کی وجہ سے پاکستان اس بندرگاہ کے ہونے کی وجہ سے اربوں ڈالر منافع حاصل کر سکتا ہے۔

انہوں نے بتایا کہ گوادر اس پورے خطے میں واحد گہرے پانی کی بندرگاہ ہے اور اس وقت دنیا میں سب سے زیادہ تجارت بحری جہازوں کے ذریعے کی جا رہی ہے، اس حوالے سے گوادر پورے خطے کیلئے ایک نایاب بندرگاہ ہے۔ انہوں نے بتایا کہ دنیا میں سب سے زیادہ تیل پیدا کرنے والے ممالک دبئی، سعودی عرب، عراق، ایران کی بندرگاہوں پر بڑے جہاز لنگر انداز نہیں ہو سکتے اس لیے انہیں بھی اپنی تجارت کیلئے گوادر کا رخ کرنا پڑے گا۔ انہوں نے کہا کہ اگر گوادر کا پراجیکٹ مکمل طور پر فلیش ہو جاتا ہے تو ایسی صورت میں حکومت کو زمینی راستے سے ملنے والا ریونیو بجٹ سے 10 گنا زیادہ ہوگا۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان کا بین الاقوامی تجارتی روابط کے لحاظ سے جائزہ لیا جائے تو اس بات سے کسی صورت انکار نہیں کیا جاسکتا ہے کہ اس وقت دنیا کے 3 بڑے منصوبے جن میں گیس پائپ لائن شامل ہے ان میں پاکستان کو سرفہرست رکھا گیا ہے۔ دنیا کی 3 بڑی پائپ لائنوں میں تاجکستان، پاکستان، بھارت دوسری بڑی پائپ لائن کا منصوبہ تاجکستان، افغانستان، پاکستان جبکہ تیسری بڑا پائپ لائن کا منصوبہ ایران، پاکستان اور بھارت کے مابین ہے۔ تینوں منصوبوں میں پاکستان خاص اہمیت کا حامل ہے۔

انہوں نے کہا کہ اس وقت افغانستان کے ساتھ ہماری تجارت 1.5 بلین ڈالر ہے جو گوادر پراجیکٹ کی تکمیل کے بعد مزید بڑھے گی۔ اس حوالے سے کینیڈین سٹی کے چیف ایگزیکٹو مشتاق کھوکھر نے بتایا کہ گوادر کا علاقہ ترقی کے موافق ہے۔ انہوں نے کہا کہ بلوچستان اور گوادر کے درمیان کل فاصلہ 1600 کلومیٹر پر محیط ہے لیکن ان دونوں کا نام اکٹھا جوڑا جا رہا ہے۔ انہوں نے کہا کہ جتنی تیز رفتاری کے ساتھ ترقی گوادر میں ہو رہی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ ایک بین الاقوامی معیار کا منصوبہ ہے جس کے اندر 300 فٹ چوڑی سڑکیں بنائی جا رہی ہیں جبکہ پنجاب میں مین جی ٹی روڈ اور ہائی وے کی چوڑائی محض 220 فٹ پر محیط ہے۔ انہوں نے کہا کہ اب بھی گوادر سے سونا، چاندی، ماربل اور کوئلہ نکل رہا ہے۔ انہوں نے کہا کہ اب بھی ان حالات میں انگلینڈ، کینیڈا اور امریکہ سے گوادر میں سرمایہ کاری ہو رہی ہے اور وہ وقت دور نہیں جب بین الاقوامی منڈی کے ریٹ گوادر سے نکلا کریں گے۔

النور ڈویلپرز کار گو سٹی گوادر کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ ابرار خان نیازی نے کہا کہ اس حوالے سے لوگوں کے جو تحفظات ہیں وہ بے بنیاد ہیں۔ بعض لوگوں نے گوادر میں سرمایہ کاری کے وقت غلط فیصلے کیے۔ انہوں نے اتھارٹی سے زمین خریدنے کے بجائے باہر سے زمین خریدی اور مشکلات کا شکار ہوئے۔ انہوں نے کہا کہ اس وقت کل 67 بلڈرز ہیں جن کو این او سی حاصل ہے اور وہ جی ڈی اے سے منظور شدہ ہیں۔ آج تک کوئی فراڈ سامنے نہیں آیا جن میں ان منظور شدہ سکیموں کا نام آیا ہو، لہٰذا عوام لالچ میں نہ آئیں اور زمین ان لوگوں سے خریدیں جن کے پاس این او سی موجود ہے۔☆

**گوادر میں 67 رہائشی سکیموں کو این او سی جاری کر دیا گیا ہے: باقر بلال**

**عمان کی حکومت نے گوادر میں 10 کروڑ ڈالر کی سرمایہ کاری کی ہے: علی رضا**

**گوادر سے حکومت کو زمینی راستے سے ملنے والا ریونیو بجٹ سے 10 گنا ہو جائے گا: میجر (ر) خالد محمود**

**گوادر بین الاقوامی معیار کا منصوبہ ہوگا: مشتاق کھوکھر**

**گوادر پورے خطے میں واحد گہرے پانی کی بندرگاہ ہے: قاری سعید الرحمٰن**

**عوام ان سکیموں میں سرمایہ کاری کریں جن کو این او سی ملا ہے: ابرار خان نیازی**

گوادر پروموشن الائنس کے عہدیدار باقر بلال، علی رضا چودھری، میجر (ر) چودھری خالد محمود، ابرار خان نیازی، مشتاق کھوکھر، قاری سعید الرحمٰن، شفیع محمد، سعید مغل، وسیم خان، فرحت حسین خان اور وہاب مشتاق خبریں مذاکرہ میں اظہار خیال کر رہے ہیں۔

لاہور، اسلام آباد اور راولپنڈی سے بیک وقت شائع ہونے والا کثیر الاشاعت مستند قومی اخبار
ABC Certified

Daily JINNAH LAHORE

روزنامہ جناح لاہور

چیف ایڈیٹر: زین ملک

جلد 2 | پیر 8 جمادی الاول 1427ھ 5 جون 2006ء 22 جیٹھ 2063ب صفحات 16 قیمت 7 روپے | شمارہ 152

## گوادر پورٹ کی آپریشنل مینجمنٹ کا ٹھیکہ امارات کی کمپنی کو دیدیا گیا

کوئٹہ (مانیٹرنگ ڈیسک) وزیراعلیٰ بلوچستان جام محمد یوسف نے کہا ہے کہ گوادر پورٹ کی آپریشنل مینجمنٹ کا ٹھیکہ یو اے ای کی کمپنی کو دیا گیا (باقی صفحہ 4 بقیہ نمبر 24)

بقیہ 24

### گوادر پورٹ

ہے۔ انہوں نے یہ بات اپنے چیمبر میں صحافیوں سے بات چیت کے دوران کہی۔ انہوں نے کہا کہ گوادر کے ذریعے ایران کے ساتھ تجارت کو فروغ دینے کے لئے سرحد پر 5 پوائنٹ کو کھول دیا گیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ شرپسندوں کی جانب سے گیس پائپ لائن پر حملوں کے نتیجے میں صوبائی حکومت کو ایک اعشاریہ پانچ ارب روپے کا نقصان برداشت کرنا پڑا ہے۔ انہوں نے کہا کہ گیس پائپ لائنوں کی سیکیورٹی کو یقینی بنانے کیلئے اقدامات کئے جا رہے ہیں۔

سنڈے پاکستان
4 تا 10 جون 2006ء

### گوادر فری پورٹ کی اہمیت:

گوادر خلیج فارس کے دہانے پر کراچی سے 460 کلومیٹر کے فاصلے پر واقع ہے۔ اپنے جغرافیائی محل وقوع کی بناء پر گوادر کو ہمہ پہلو اہمیت حاصل ہے اس علاقہ میں رونما ہونے والی تبدیلیوں، خاص طور پر ایران عراق جنگ اور خلیجی جنگ کی وجہ سے تبدیل ہونے والی صورت حال نیز وسطی ایشیائی ریاستوں کے قیام کی وجہ سے گوادر کی اہمیت دوچند ہو گئی ہے۔ اس علاقے کے بدلتے ہوئے تجارتی اور اقتصادی تقاضوں کے پیش نظر ADB کی پورٹ ماسٹرز پلان سٹڈیز میں وسطی ایشیاء کی ریاستوں کے ٹرانزٹ ٹریڈ اور سمندری راستے سے ہونے والی اس علاقہ کی تجارت کو اپنی تحویل میں لینے اور خلیج فارس کی بندرگاہوں کی جگہ نئی بندرگاہوں کی تعمیر کو ناگزیر قرار دیا گیا اس غرض سے کراچی اور پورٹ قاسم کا جائزہ لیا گیا مگر جہاز رانی کی اہم گزرگاہوں سے دوری کی وجہ سے بڑی جہاز راں کمپنیوں کیلئے ان میں دلچسپی کا کوئی سامان نہ تھا کیونکہ ان بندرگاہوں میں بڑے جہازوں اور آئل ٹینکروں کیلئے مناسب گنجائش نہیں تاہم ADB کی اس سٹڈی میں اس علاقہ میں نئی بندرگاہ کے طور پر گوادر کو اس کے شاندار محل وقوع کی بناء پر بہترین پورٹ قرار دیا گیا جہاں بڑے جہازوں اور آئل ٹینکروں کی آمدورفت کے سلسلہ میں کسی قسم کی مشکلات کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا اس تمام صورت حال اور اقتصادی فوائد کے پیش نظر حکومت پاکستان کے آٹھویں پانچ سالہ منصوبے (94-1993ء) میں گوادر پورٹ کو ترقیاتی منصوبوں میں سرفہرست رکھا گیا۔

اس منصوبے کا آغاز 22 مارچ 2002ء کو کیا گیا اور مارچ 2005ء میں اسے پایہ تکمیل تک پہنچایا گیا یہ امر بہتوں کے لئے حیرت کا باعث ہوگا کہ کام کے شروع میں نقصان کے خدشات کے باوجود جنوری 2003ء سے تجارتی جہاز گوادر میں آرہے ہیں اور اس اہم منصوبے میں استعمال ہونے والا ہزاروں من درآمد شدہ سامان یہاں اتارا جارہا ہے جس سے قیمتی وقت اور خطیر سرمائے کی بچت ہوئی ہے بصورت دیگر اس سامان کو کراچی یا پورٹ قاسم سے لاد کر سڑک کے راستے گوادر لانا پڑتا تو بہت سا قیمتی وقت اور سرمایہ خرچ ہوتا۔

### گوادر پورٹ کی تعمیر کے دیگر فوائد:

درج بالا جغرافیائی محل وقوع کے علاوہ گوادر پورٹ کی تعمیر سے جو دیگر معاشی فوائد حاصل ہوں گے ان کی تفصیل یوں ہے۔

☆...... سمندر سے دوری کی بناء پر جہاز رانی کی سہولتوں سے محروم وسطی ایشیائی ریاستوں اور افغانستان کی تجارت پر مکمل کنٹرول کرنے کے مواقع حاصل ہوں گے۔

☆...... خلیجی ریاستوں کے ساتھ تجارت اور نقل و حمل کو فروغ ملے گا۔

☆...... کنٹینرز پر لانے لے جانے والے سامان کو یہاں دوبارہ اتارا/ لادا جاسکے گا۔

☆...... ساحل سے دور واقع خشک زمینوں کی خوابیدہ قوت ارتقاء کو سامنے لایا جاسکے گا۔

☆...... انسانی وسائل کی بہتات کا رخ ملک کے بالائی علاقوں سے کراچی کے بجائے گوادر کی جانب موڑنے کا باعث بنے گا۔

☆...... صوبہ بلوچستان کے اجتماعی معاشی حالات میں بہتری آئے گی۔

☆...... جہاز رانی سے متعلقہ صنعتوں کو فروغ حاصل ہوگا۔

☆...... ایکسپورٹ پروسیسنگ اور صنعتی زونز قائم ہوں گے۔

☆...... کراچی اور پورٹ قاسم کی موجودہ بندرگاہوں میں بھیڑ بھاڑ اور ان پر انحصار میں کمی کا باعث ہوگا۔

☆...... موجودہ بندرگاہوں میں کام رک جانے کی صورت میں ملکی تجارت کیلئے ایک نئی بندرگاہ مل جائے گی۔

☆...... اہم تجارتی اور کاروباری سرگرمیوں کا علاقائی مرکز بن جائے گا۔

گوادر پورٹ کو بندرگاہوں کیلئے سازو سامان اور دیگر انفراسٹرکچر سے لیس کیا جائے گا جو کسی بھی جدید بندرگاہ کو کامیابی کے ساتھ چلانے کیلئے درکار ہوتا ہے۔ مارچ 2005ء تک فیز-I کی تکمیل کے بعد 30,000 ٹن کے بڑے بار بردار جہازوں اور 25000 ٹن کے کنٹینرز کے ٹھہرانے کے انتظامات ہوگئے ہیں فیز-I پر 14.9 بلین روپے کی لاگت آئی ہے (248 ملین یو ایس ڈالر)

### فیز-II کی تعمیر:

اس فیز کو BOO/BOT کی بنیادوں پر تعمیر کرنے کا منصوبہ بنایا گیا ہے جس پر 600 ملین یو ایس ڈالر کی لاگت آئے گی اس میں 9 مزید برتھیں بھی شامل ہوں گی جس کی تفصیل یوں ہے۔

4 عدد کنٹینرز برتھ سول ورکس و انفراسٹرکچر ڈویلپمنٹ رہائشی عمارتوں، گوادر پورٹ کی عمارتوں اور متعلقہ انفراسٹرکچر ڈویلپمنٹ پر 50 ملین ڈالر کا تخمینہ ہے یہ سارا کام پاکستان کنٹریکٹرز اور فرموں نے سرانجام دیا ہے۔

اس غرض سے کنسلٹنٹس کی خدمات حاصل کی گئیں اور ٹھیکیداروں کی پری کوالیفکیشن کی گئی اس طرح رہائشی علاقے کی تعمیر کے ٹھیکہ کی منظوری MOQ نے جون 2003ء میں دی جس کے بعد تعمیراتی کام پورے زور شور کے ساتھ شروع ہوگیا۔

### گوادر کا ماسٹر پلان:

پورٹ ڈویلپمنٹ کے تسلسل میں گوادر کے ایک ماسٹر پلان کی منظوری حکومت بلوچستان نے NESPAK کی وساطت سے دی جسے کئی حلقوں میں زیر بحث لایا گیا حالانکہ اس ماسٹر پلان پر عمل درآمد کیلئے حکومت بلوچستان ذمہ دار ہے جس نے اپنی ذمہ داری پوری طرح نبھائی ہے۔

گہرے پانیوں کی بندرگاہ گوادر کے ماسٹر پلان کی اہم خصوصیات یہ ہیں۔

1۔ بلوچستان اور ایران کے مابین تجارت میں اضافہ۔

2۔ وسطی ایشیائی ممالک کی افغانستان کے راستہ تجارت میں اضافہ۔

3۔ ٹرانزٹ کارگو (لیکوائیڈ اور خشک تجارتی سامان)۔

4۔ ویئرہاؤسنگ اور اسمبلی انڈسٹریز (EPZ)۔

5۔ آئل سٹوریج، ریفائنریز، پیٹروکیمیکل انڈسٹریز وغیرہ۔

6۔ علاقے کی جہاز رانی کی ٹریفک کا انتظام کرنا۔

گوادر ماسٹر پلان کے تحت 18,600 ہیکٹرز زمین کی درج ذیل تفصیل کے تحت ڈویلپمنٹ شامل ہے۔

☆...... فیز-I اور II کے تحت پورٹ ڈویلپمنٹ کے لئے 400 ہیکٹر۔

☆...... پورٹ کے مشرقی کھاڑی سے ملحقہ 74 ہیکٹرز زمین میں ایکسپورٹ پراسیسنگ زون کا قیام۔

☆...... گوادر شہر کے شمال میں واقع 4000 ہیکٹرز زمین میں خصوصی صنعتی زون کا قیام۔

☆...... شہر کے شمال مشرقی جانب واقع 1000 ہیکٹر میں آئل ریفائنری کی تعمیر جسے زیرزمین پائپ لائن کے ذریعہ مشرقی کھاڑی سے ملادیا جائے گا۔

☆...... موجودہ شہر کے شمال میں واقع مغربی کھاڑی ملحقہ 400 ہیکٹرز زمین میں رہائشی علاقہ کی تعمیر۔

گوادر کو قومی دھارے کے قریب تر کرنے کیلئے 700 کلومیٹر لمبی مکران کوسٹل ہائی وے اہم کردار کی حامل ہے اس شاہراہ نے گوادر کو پسنی، اوڑماڑہ اور کراچی سے ملادیا ہے اس علاقے کی ایک اور اہم رابطہ سڑک گوادر، رتوڈیرو موٹروے ہے جسے تربت اور خضدار کے راستے انڈس ہائی وے سے ملادیا جائے گا منصوبے کے مطابق ریلوے لائن کے ذریعہ بھی گوادر کو کوئٹہ اور زاہدان سے ملایا جائے گا سول ایوی ایشن اتھارٹی موجودہ رن وے کی چوڑائی کو 5.000 فٹ سے 15,000 فٹ تک اپ گریڈ کررہی ہے تاکہ وہاں بڑے جیٹ ہوائی جہاز بھی آجاسکیں۔

### سرمایہ کاری کے مواقع:

گوادر ماسٹر پلان میں سرمایہ کاری کے درج ذیل مواقع مہیا ہوتے ہیں۔

☆...... نیو ٹاؤن شپ کی سڑکوں، سروسز، پانی، بجلی اور انڈسٹریل زون سے متعلقہ انفراسٹرکچر۔

☆...... نجی ملکیت کے ویئرہاؤسز اور کولڈ سٹوریج۔

☆...... نجی ملکیت کے کارگو سے متعلقہ ایکوپمنٹ اور ٹرکوں کے احاطہ جات۔

☆...... کارپوریٹ انفراسٹرکچر مثلاً کام کرنے والی فرموں اور ایجنسیوں کے دفاتر۔

☆...... انڈسٹریل زون اور صنعتوں کی ترقی۔

☆...... تجارتی / رہائشی علاقوں اور عمارتوں کی ترقی۔

☆...... گریٹ گوادر کے ترقیاتی کاموں میں مصروف ہزاروں افراد کیلئے سہولتیں مہیا کرنے والی لیبر۔

☆...... ہوٹلز اور موٹلز۔

☆...... ہسپتال، کالج اور سکول۔

☆...... سیاحت سے متعلقہ صنعتیں۔

☆...... سمندر کے راستے تجارت سے متعلقہ صنعتیں مثلاً شپ یارڈ، خشک گودیاں اور مرمت کرنے کیلئے احاطے۔

☆...... بحری جہازوں کیلئے ایندھن ذخیرہ کرنے کے بڑے سٹوریجز اور گشتی بجرے۔

☆...... آئل ریفائنری اور آئل سٹوریجز۔

☆...... گوادر، کراچی، عمان، بندرعباس اور متحدہ عرب امارات کے مابین چلنے والی فیری سروس۔

## نقصان کے خدشات کے باوجود جنوری 2003ء سے تجارتی جہاز گوادر میں آرہے ہیں

## گوادر ڈویلپمنٹ اتھارٹی (GDA) کے دفاتر میں گوادر پولیس کمپلیکس بھی واقع ہے جس میں ایس پی اور ڈی آئی جی کے دفاتر شامل ہیں

☆...... انڈسٹریل ایکسپورٹ پروسیسنگ زون۔

☆...... اندرون ملک جانے والی سڑک، گوادر اور رتوڈیرو ایکسپریس وے (735 کلومیٹر) جو تربت، آواران، خضدار اور شہدادکوٹ سے گزرے گی۔

☆...... گوادر کوئٹہ روڈ (براستہ تربت، پنجگور، خاران، نوشکی) کی ضروری توسیع و مرمت، اس رابطہ سڑک سے کوئٹہ تک 1090 کلومیٹر کا فیصلہ کم ہوکر 795 کلومیٹر رہ جائے گا۔

☆...... ریلوے لائن گوادر، پنجگور، دالبندین (515 کلومیٹر)

☆...... گوادر سے افغانستان براستہ کوئٹہ نیشنل ہائی وے N-25 سے۔

### گوادر کے اہم منصوبے:

گوادر کی سرزمین جو آج تک کاروباری لحاظ سے ایک سربستہ راز ہے اب وسیع تر کاروباری سرگرمیوں کا مرکز بن جائے گی متعدد ایسے کاروبار ہیں جن سے سرمایہ کار گوادر میں بہتر منافع حاصل کرسکیں گے ان میں سے درج ذیل قابل ذکر ہیں۔

1۔ فش پروسیسنگ (مچھلی گھر)۔

2۔ وزن تولنے کی مشینیں (کانٹے)۔

3۔ کولڈ سٹوریجز۔

4۔ سمندر کے پانی ذخیرہ کرنے اور اسے صاف کرنے کے پلانٹس۔

5۔ جھینگا مچھلی کے فارم۔

6۔ فشریز اور سمندری حیات کے تربیتی ادارے۔

7۔ پورٹ منیجمنٹ پراجیکٹس۔

8۔ ہوٹل، ریسٹورنٹ، تفریح گاہیں۔

9۔ منافع بخش کاروباری ادارے۔

10۔ سروس مہیا کرنے والے آئل پام کی زراعت، (حکومت بلوچستان آسان شرائط پر زمین مہیا کرسکتی ہے۔)

11۔ میرین اور آٹوموبائل مرمت کی ورکشاپ۔

12۔ دوبارہ استعمال میں لائی جانے والے انرجی ونگ، سولر آئی پی پی۔

13۔ کلیئرنگ وفارورڈنگ ایجنسی۔

14۔ ہسپتال اور کلینک۔

15۔ ری رولنگ ملز۔

16۔ کھجوروں کے کارخانے۔

17۔ واٹر سپورٹس سینٹر اور تفریحی سہولیات۔

18۔ انٹرنیٹ سروس مہیا کرنے والوں کیلئے کلسٹر۔

19۔ ویئرہاؤسز۔

20۔ کشتی تیار کرنے اور نیول آرکیٹکچر انسٹی ٹیوٹ۔

21۔ آئل سٹوریج ٹینکرز۔

22۔ کراچی، اوڑماڑہ، پسنی اور گوادر سے اومان اور دوبئی تک فیری سروس۔

### مکران کوسٹل ہائی وے منصوبہ:

مکران کوسٹل ہائی وے پراجیکٹ سے پاکستان کے ہم[illegible] ممالک خاص طور پر وسطی ایشیائی جمہوری ممالک سے تجارتی ا[illegible] کاروباری سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا۔ اس کے ساتھ ہی مقامی لوگو[illegible] کے معیار زندگی پر انتہائی خوشگوار اثر پڑے گا۔ پاکستان کی کراچی [illegible] ایران کی بین الاقوامی حدود تک تقریباً 800 کلومیٹر لمبی ساحلی [illegible] ہے۔ کراچی سے جیوانی تک کا علاقہ مکران کا ساحل کہلاتا ہے جس [illegible] اوڑماڑہ، پسنی، گوادر اور جیوانی کی چھوٹی بندرگاہیں واقع ہیں۔

کراچی سے مغرب کی جانب واقع ساحلی پٹی طویل عرصہ [illegible] انفراسٹرکچر سے محروم چلی آرہی تھی۔ جس کی وجہ سے یہ علاقہ اجتما[illegible] معاشی ترقی نہیں کرسکا ماضی کی کسی بھی حکومت نے اس علاقہ کے پسماندہ اور مظلوم عوام کی حالت زار کی طرف کبھی کوئی توجہ نہیں دی جبکہ معمولی توجہ سے ان کی معاشی حالت میں تبدیلی ممکن تھی، جس کے مثبت اثرات مکمل اقتصادیات پر منتج ہوسکتے تھے۔ گزشتہ سال سے قبل اس ساحلی پٹی پر غلاظت کے سوا کچھ نہ تھا اس پر سفر کسی ڈراؤنے خواب سے زیادہ نہ تھا۔ بلوچستان کے ساحلی علاقوں سے سمندر سے جانے میں بھی متعدد دقتوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا۔ بریگیڈیئر شبیر احمد کمانڈر فرنٹیئر ورکس آرگنائزیشن (FWO) (جو ہائی وے کے دونوں سیکشنوں کے انچارج ہیں) کہتے ہیں کہ: "گوادر پورٹ اور مکران کے ساحلی علاقے میں انفراسٹرکچر کی ترقی قومی اقتصادیات میں زبردست اضافہ کی کنجی ثابت ہوگی"۔

ایف ڈبلیو کے ایک نقطۂ آغاز کا نام "سجاد شہید چوک" ہے جو اس فوجی کے نام رکھا گیا ہے جو اس علاقے کی تعمیر و ترقی کے ابتدائی ایام میں شہید ہوگیا تھا۔

اس علاقے کی معاشی ترقی کا انحصار مختلف مقامات یعنی پسنی اور گوادر وغیرہ میں مچھلی ذخیرہ کرنے میں ہے۔ اوڑماڑہ میں بحریہ کے اڈے اور گوادر میں پاکستان کی گہرے پانیوں کی بندرگاہ کی تعمیر اس علاقہ میں تیز رفتار معاشی ترقی کی ضامن ہے۔ دریائے ہنگلی پر پانی کا ذخیرہ کرنے والے ڈیم کی تعمیر بھی اس علاقہ کی زرعی اجناس میں اضافہ کا باعث ہوگی"۔

کراچی ملک سمندری دروازہ ہے۔ مکران کوسٹل روڈ پراجیکٹ کراچی کو ملک کے ساحلی علاقوں ملاتا ہے۔

### فیز-I کی لاگت:

ECNEC نے فیز-I کی تکمیل کیلئے 14.9 بلین روپے (248 ملین یو ایس ڈالر) کی منظوری دی تھی۔ اس سلسلہ میں 10 اگست 2001ء کو حکومت چین سے معاہدے پر دستخط کیے گئے جس کے تحت حکومت چین نے 198 ملین یو ایس ڈالر اور حکومت پاکستان نے 50 ملین یو ایس ڈالر کی ذمہ داری قبول کی۔ اس کی تفصیل درج ذیل ہے:۔

#### بذمہ حکومت چین:

1۔ گرانٹ=18 ملین یو ایس ڈالر

2۔ تازہ گرانٹ=31 ملین یو ایس ڈالر

3۔ تازہ قرضہ بغیر سود=31 ملین یو ایس ڈالر

4۔ حکومت کا رعایتی قرضہ=58 ملین یو ایس ڈالر

5۔ خریداری کریڈٹ=60 ملین یو ایس ڈالر

کل میزان=198 ملین یو ایس ڈالر

#### بذمہ حکومت پاکستان:

3,000 ملین پاکستانی روپے (50 ملین یو ایس ڈالر)

#### اضافی ترقیاتی اخراجات:

اضافی ترقیاتی اخراجات کی مد میں تربت سے گوادر تک 132-KV ٹرانسمیشن لائن کیلئے اخراجات کا تخمینہ 360 ملین او[illegible] گوادر پنجگور دالبندین سکیشن ریلوے لائن (515 کلومیٹر) کیلئے اخراجات کا تخمینہ 8.5 ملین لگایا گیا ہے۔ تاہم یہ رقم گوادر پورٹ ڈویلپمنٹ اتھارٹی کی منظور شدہ رقوم میں شامل نہیں ہے۔

#### انسانی وسائل:

اس منصوبے میں 450 چینی اور 512 پاکستانی شہری کام [illegible] رہے ہیں۔ مکران کوسٹل روڈ اوڑماڑہ میں واقع بحریہ کے اڈے تک جائے گی تیز وسطی ایشیائی نوآزاد ریاستوں تک بھی آسان رسائی ذریعہ بنے گی۔

(جاری ہے)

لاہور، کراچی، راولپنڈی/اسلام آباد سے بیک وقت شائع ہونے والا قومی اخبار

روزنامہ دن لاہور

Daily DIN Lahore

جلد نمبر 11 | 4 جمادی الاول 1427ھ جمعرات یکم جون 2006ء، 19 جیٹھ 2063ب صفحات 12 قیمت 7 روپے | شمارہ 100

# گوادر کی اہمیت اجاگر کرنے کیلئے ملک بھر میں فیسٹیول منعقد کرنے کا اعلان

**پہلا پانچ روزہ فیسٹیول اسی ماہ لاہور میں ہوگا، حکومت جشن بہاراں اور میراتھن ریس کی طرح اس کی بھی سرپرستی کرے، گوادر پروموشن الائنس**

**عوام نے گوادر میں سرمایہ کاری کا موقع گنوادیا تو چند سال بعد وہاں زمین حاصل کرنا خواب بن جائیگا، غیر ملکیوں کی مناپلی قائم ہو جائیگی**

**الائنس کے عہدیداروں باقر بلال، سعید مغل، اعجاز ڈوگر، وسیم خان، سعید اظہر، ہوت شفیع محمد، قاری سعید اور ابرار نیازی کا دن فورم میں اظہار خیال**

لاہور (عمران زاہد سے) گوادر پروموشن الائنس نے گوادر کی اقتصادی اہمیت کو اجاگر کرنے کیلئے ملک بھر

بقیہ نمبر 35 صفحہ 6 پر

## کوئی بلوچی سردار بلوچستان کے عوام یا ملک کیلئے کام نہیں کر رہا

**صدر مشرف نے امن کیلئے جو کچھ کیا وہ کسی حکمران نے سوچا بھی نہیں تھا، ہوت شفیع محمد**

لاہور (کامرس رپورٹر) کوئی بلوچی سردار بلوچستان کے عوام کی ترقی یا ملک کیلئے کام نہیں کر رہا سب مفاد پرست ہیں بلوچستان کے عوام ان کے ساتھ نہیں عوام ترقی کے خواہش مند ہیں یہ بات گوادر پروموشن الائنس کے بلوچستان سے عہدیدار ہوت شفیع محمد نے "دن فورم" میں اظہار خیال کرتے ہوئے کہی انہوں نے کہا کہ پورے بلوچستان کے حالات خراب نہیں ڈیرہ بگٹی اور گوادر کے

بقیہ نمبر 37 صفحہ 6 پر

## گوادر میں سرگرمیوں کے متعلق معلومات کیلئے لاہور میں ہیلپ لائن قائم

لاہور (کامرس رپورٹر) گوادر میں تجارتی وپیداواری

بقیہ نمبر 36 صفحہ 6 پر

گوادر پروموشن الائنس کے عہدیدار سعید اظہر، وسیم خان، باقر بلال حسین، سردار اعجاز احمد ڈوگر، علی رضا، ابرار خان نیازی، قاری سعید الرحمن اور ہوت شفیع محمد "دن فورم" میں اظہار خیال کر رہے ہیں

### بقیہ 35 گوادر فیسٹیول

میں گوادر فیسٹیول منعقد کرنے کا اعلان کیا ہے پہلے مرحلے پر جون کے وسط میں لاہور میں 5 روزہ فیسٹیول ہوگا جس کا پہلا روز تاجروں وصنعتکاروں، دوسرا پراپرٹی ڈیلروں، تیسرا خواتین، چوتھا بچوں اور پانچواں فیملیز کیلئے مختص ہوگا۔ فیسٹیول کے دوران گوادر ڈرامہ، میوزیکل اور دیگر تفریحی پروگرام پیش کیے جائینگے۔ اس موقع پر فوڈ سٹریٹ اور جوائے لینڈ بھی بنایا جائیگا یہ باتیں گوادر پروموشن الائنس کے عہدیداروں باقر بلال حسین (ای میل ڈویلپرز) سعید احمد افضل (چائنہ ویلج) علی رضا (نیو ایریا ڈویلپرز) سردار اعجاز احمد ڈوگر (گلوبل ویلج) وسیم خان (وائٹ پرل) سعید اظہر (گلف انٹرنیشنل) ہوت شفیع محمد (سرائے نور) قاری سعید الرحمن (بلیو اوشن گوادر) اور ابرار خان نیازی (النور کارگو سنٹر گوادر) نے گزشتہ روز "دن فورم" میں اظہار خیال کرتے ہوئے کیا۔ اس موقع پر نیو ایریا ڈویلپرز کے مارکیٹنگ منیجر علی رضا نے بتایا کہ یہ فیسٹیول اپنی نوعیت کا پہلا فیسٹیول ہوگا جس میں لوگوں کو گوادر کی ترقی اور اس کی اہمیت کے متعلق آگاہ کیا جائیگا یہ غیر سیاسی اور نان کمرشل سرگرمیاں ہونگی حکومت جشن بہاراں اور میراتھن ریس کی طرح اس کی بھی سرپرستی کرے۔ ہورڈنگ بورڈز، بینرز اور دیگر تشہیری سرگرمیوں کیلئے ٹیکسوں میں چھوٹ دے فیسٹیول کے انعقاد سے گوادر میں سرمایہ کاری کو فروغ حاصل ہوگا انہوں نے کہا کہ اگر حکومت سرپرستی کرے تو ہم بیرون ملک بھی ایسے پروگرام منعقد کرینگے۔ ای میل ڈویلپرز کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر باقر بلال حسین نے کہا کہ اس وقت بیرون ملک سے بڑی تعداد میں سرمایہ کار گوادر آرہے ہیں لیکن پاکستانی تاجر اور صنعتکاروں کی طرف سے نہ ہونے کے برابر سرمایہ کاری کی گئی ہے اس کی وجہ ان کے ذہنوں میں پیدا ہونے والے خدشات اور گوادر کی اہمیت سے لاعلم ہونا ہے۔ فیسٹیول کے انعقاد کا مقصد لوگوں کے خدشات دور کرنا اور لوگوں کو گوادر میں سرمایہ کاری کی طرف راغب کرنا ہے اس سلسلہ میں حکومتی اداروں کو ہمارا ساتھ دینا چاہئے۔ انہوں نے کہا کہ گوادر کی پروموشن کے حوالے سے وزارت سیاحت، جہاز رانی کے شعبے اور دیگر اداروں کو سنجیدگی سے کام کرنا چاہئے ہم ان کے شانہ بشانہ ہوں گے انہوں نے کہا کہ پاکستانی صنعتکاروں، تاجروں نے گوادر میں سرمایہ کاری کا یہ سنہری موقع گنوادیا تو چند سال بعد یہاں زمین حاصل کرنا خواب بن جائیگا اور وہاں غیر ملکیوں کی مناپلی قائم ہو جائیگی ملک کی اقتصادی ترقی گوادر سے منسلک ہے عوام اور کاروباری برادری کو فائدہ اٹھانا چاہئے اس موقع پر النور کارگو سنٹر کے ڈائریکٹر ابرار خان نیازی نے کہا کہ لوگوں کے ذہنوں میں خوف ہے کہ گوادر میں سرمایہ کاری سے سرمایہ نہ ڈوب جائے۔ مگر یہ سب بے بنیاد خدشات ہیں ابھی تک جی ڈی اے (گوادر ڈویلپمنٹ اتھارٹی) کی طرف سے منظور شدہ 67 سکیموں میں فراڈ کا ایک کیس بھی سامنے نہیں آیا جبکہ زمین کی مالیت روز بروز بڑھتی جارہی ہے اور بکنگ کا تصور بھی موجود نہیں اس موقع پر گلف انٹرنیشنل کے سعید اظہر نے کہا کہ افسوسناک امر یہ ہے کہ ابھی تک کسی کو یہ نہیں معلوم گوادر میں کون سا کاروبار ہو سکتا ہے حکومت کو گوادر کے متعلق لوگوں میں شعور بیدار کرنے کیلئے کردار ادا کرنا چاہئے گوادر پورٹ کے آپریشنل ہونے کے بعد چینی سرحد سے گوادر تک ٹول ٹیکس کی مد میں حاصل ہونے والی آمدنی پاکستانی بجٹ کے حجم سے 10 گنا زائد ہوگی۔ بلیو اوشن گوادر کے قاری سعید الرحمن نے کہا کہ لاہور میں ہونیوالے گوادر فیسٹیول میں 3 لاکھ افراد کی شرکت کی توقع ہے اس سے بلوچستان اور خصوصاً بلوچستان کے متعلق منفی پروپیگنڈے کو زائل کرنے میں مدد ملے گی سردار اعجاز احمد ڈوگر نے کہا کہ گوادر کی

### بقیہ 36 ہیلپ لائن

سرگرمیوں کے حوالے سے تاجروں وصنعتکاروں کو معلومات کی فراہمی کیلئے گوادر ڈویلپمنٹ اتھارٹی کے تعاون سے لاہور میں ہیلپ لائن قائم کردی گئی ہے جہاں سے تاجروں وصنعتکاروں کو گوادر میں سرمایہ کاری کیلئے ہر قسم کی معلومات فراہم کی جائینگی یہ بات گوادر پروموشن الائنس کے عہدیداروں نے دن فورم میں اظہار خیال کرتے ہوئے بتائی انہوں نے بتایا کہ اس ہیلپ لائن کا دائرہ کار بہت جلد دوسرے شہروں تک بڑھایا جائیگا

### بقیہ 37 بلوچی سردار

درمیان 1600 کلو میٹر کا فاصلہ ہے کراچی گوادر ہائی وے ملک کے کسی بھی حصے اور شاہراہ سے زیادہ پرامن ہے انہوں نے کہا کہ صدر جنرل پرویز مشرف نے بلوچستان میں امن کیلئے وہ کام کیا ہے جو آج تک کسی حکمران نے سوچا تک نہیں انہوں نے کہا کہ گوادر اور بلوچستان کے دوسرے حصوں کی ترقی کا فائدہ دیگر پاکستانیوں کے علاوہ بلوچستان کے عوام کو بھی ہوگا۔

DAILY EXPRESS

روزنامہ ایکسپریس لاہور

اسلام آباد، کراچی، لاہور، پشاور، ملتان، فیصل آباد، گوجرانوالہ، سرگودھا اور رحیم یار خان سے بیک وقت شائع ہونے والا واحد قومی روزنامہ

جلد 6 شمارہ 92 | بدھ 3 جمادی الاول 1427ھ 31 مئی 2006ء فون 7-5878700 فیکس 5878708 صفحات 16 قیمت 6 روپے

# گوادر پراجیکٹ سے ملک میں معاشی، صنعتی انقلاب آئیگا: گوادر پروموشن الائنس

منصوبہ پوری دنیا کے سرمایہ کاروں کیلئے پرکشش لیکن بدقسمتی سے ہمارے عوام اس سے بے خبر ہیں، آگاہی کیلئے اگلے ماہ لاہور میں پروموشن فیسٹیول کرائینگے

بلوچستان کی صورتحال کو منصوبے سے منسلک نہ کیا جائے، الاصل ڈویلپرز، النور کارگو سٹی، ٹی ایس ڈویلپرز، وائٹ پرل کے ایگزیکٹوز کی ایکسپریس فورم میں گفتگو

لاہور (ایکسپریس فورم رپورٹ) پاکستان کا معاشی، صنعتی مستقبل اب گوادر کے ساتھ وابستہ ہے یہ ایسا میگا پروجیکٹ ہے جس سے ملک میں معاشی انقلاب آئے گا، اس کی اہمیت کا اندازہ غیر ملکیوں کو بخوبی (باقی صفحہ 5 نمبر 34)




گوادر پروموشن الائنس کے رہنما باقر بلال حسین، ابرار خان نیازی، قاری سعید الرحمان، علی رضا چودھری سعید مغل اور میجر خالد "ایکسپریس فورم" میں اظہار خیال کر رہے ہیں

## سمیع سعید وزیراعظم سیکرٹریٹ میں جوائنٹ سیکرٹری تعینات، یوسف نسیم کو ممبر انفارمیشن ٹیکنالوجی بورڈ کا اضافی چارج دیدیا گیا

لاہور (اپنے سٹاف رپورٹر سے) پنجاب حکومت نے ڈی ایم جی کے گریڈ 20 کے افسر سمیع سعید کو تبدیل کر کے انکی خدمات وفاقی حکومت کے سپرد (باقی صفحہ 5 نمبر 35)

## بقیہ نمبر 35

کر دی ہیں جہاں انہیں جوائنٹ سیکرٹری وزیراعظم سیکرٹریٹ اسلام آباد تعینات کیا گیا ہے۔ اس ضمن میں پنجاب نے گزشتہ روز انہیں ریلیو کر دیا ہے۔ ایک اور نوٹیفیکشن کے ذریعے سپیشل سیکرٹری وزیراعلیٰ پنجاب یوسف نسیم کھوکھر کو ممبر پنجاب انفارمیشن ٹیکنالوجی بورڈ کے عہدہ کا اضافی چارج دے گیا ہے۔

## بقیہ نمبر 34

ہے لیکن بدقسمتی سے ہمارے عوام بے خبر ہیں، عوام میں شعور اجاگر کرنے کیلئے مہم چلائی جائے گی، اس سلسلے میں پہلا پانچ روزہ "گوادر پرموشن فیسٹیول" اگلے ماہ لاہور میں منعقد کرائیں گے، بلوچستان میں امن و امان کی صورتحال کو گوادر کے ساتھ منسلک نہیں کرنا چاہیے۔ ہم گوادر کے حوالے سے حکومت کی پالیسی سے مطمئن ہیں۔ ان خیالات کا اظہار گوادر پرموشن الائنس کے رہنماؤں نے گذشتہ روز "ایکسپریس فورم" میں کیا، میزبانی کے فرائض اجمل ستار ملک اور شاہد جاوید ڈسکوی نے ادا کیے۔ اس موقع پر الاصل ڈویلپرز کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر باقر بلال حسین نے کہا کہ گوادر کے حوالے سے پاکستانی عوام میں جو شعور اجاگر ہونا چاہیے تھا وہ نہیں ہو پایا جبکہ غیر ملکیوں کو اس منصوبے کی اہمیت کا اندازہ ہے۔ انہوں نے بتایا کہ اس وقت امریکہ، چین اور عرب ممالک وہاں سرمایہ کاری کر رہے ہیں اگر ہمارے کاروباری طبقے نے اس موقع کا فائدہ نہ اٹھایا تو ان کے پاس پچھتاوے کے سوا کچھ باقی نہیں رہے گا۔ گوادر کے حوالے سے حکومت نے جو پالیسی اپنائی ہے ہم اس سے مطمئن ہیں وہاں تیزی سے ترقیاتی کام ہو رہے ہیں، گوادر ڈویلپمنٹ اتھارٹی اپنی ذمہ داریوں کو بخوبی احسن طریقے سے نبھا رہی ہے، کوسٹل ہائی وے ریکارڈ مدت میں پایہ تکمیل تک پہنچی۔ النور کارگو سٹی گوادر کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ ابرار خان نیازی نے کہا کہ اس حوالے سے لوگوں کے جو تحفظات ہیں وہ بے بنیاد ہیں، بعض لوگوں نے گوادر میں سرمایہ کاری کے وقت غلط فیصلے کیے، انہوں نے اتھارٹی سے زمین خریدنے کی بجائے باہر سے زمین خریدی اور مشکلات کا شکار ہوئے۔ ایک سوال کے جواب میں انہوں نے بتایا کہ اس وقت کل 67 بلڈرز ہیں جن کو این او سی حاصل ہے اور وہ جی ڈی اے سے منظور شدہ اتھارٹی ہیں آج تک کوئی ایسا فراڈ سامنے نہیں آیا جن میں ان منظور شدہ اتھارٹیوں کا نام آیا ہو۔ لہٰذا عوام لالچ میں نہ آئیں اور زمین ان لوگوں سے خریدیں جن کے پاس این او سی موجود ہے۔ ٹی ایس ڈویلپرز کے پروجیکٹ ڈائریکٹر چوہدری خالد محمود نے کہا کہ گودار پورٹ پوری دنیا کیلئے انتہائی اہمیت کی حامل ہے اور پوری دنیا کی نظریں اس پر جمی ہوئی ہیں، اس منصوبے کی تکمیل سے پاکستان کے اندر معاشی انقلاب آئے گا پاکستان کا معاشی اور صنعتی مستقبل اب گوادر کے ساتھ وابستہ ہے۔ گوادر نہ صرف بلوچستان کے لئے بلکہ پنجاب کے لئے بھی گیٹ وے کا کردار ادا کرے گا حکومت ہمیں اپنے ساتھ لے کر چلے، وائٹ پرل کے ڈائریکٹر مارکٹنگ علی رضا نے کہا کہ عوام کے اندر اس حوالے سے شعور بیدار کرنے کے لئے ہم نے باقاعدہ مہم کا آغاز کر دیا ہے اس سلسلے میں پہلا پانچ روزہ "گوادر پرموشن فیسٹول" جون میں لاہور میں منعقد کرائیں گے اس کے بعد ملک اور بیرون ملک بھی یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ چائنہ ولیج کے جنرل مینجر سعید مغل نے کہا کہ حکومت گوادر میں کام کرنے کے لئے ہمیں مزید سہولیات فراہم کرے تعمیراتی مشنری پر ڈیوٹی ختم کی جائے، اشتہاری مہم کے دوران ہمیں سہولت فراہم کی جائے۔ بلیو اوشن کے ڈائریکٹر مارکٹنگ قاری سعید الرحمان نے کہا کہ الائنس بنانے کا مقصد گودار کے حوالے سے منفی رجحان کا خاتمہ اور مثبت خبروں کی فراہمی ہے تاکہ عوام کے تحفظات کو دور کیا جا سکے۔ انہوں نے کہا کہ عوام کو یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے کہ گوادر کوئی فراڈ نہیں بلکہ یہ پاکستان پر اللہ کی نعمت ہے۔

روزنامہ "لیڈر" (6) 30 مئی 2006ء

# گوادر پراجیکٹ کی تکمیل پاکستان میں معاشی انقلاب کا باعث بنے گی

**پراجیکٹ 70ء میں شروع کیا جاتا تو پاکستان چائنہ اور دبئی کی طرح مقام کا حامل ہوتا، گوادر پروموشن الائنس کے ایگزیکٹو ممبران باقر بلال، علی رضا، قاری سعید الرحمٰن کا "لیڈر" فورم میں اظہار خیال**

**داخلی راستہ قرار دیا جانیوالا عالمی شہر ڈبلیو ٹی او کے نفاذ کے بعد اہمیت اختیار کر جائیگا**

**جس خطے پر دنیا کی نظریں ٹھہر گئیں وہاں پاکستان کے سرمایہ کار اسے نظر انداز نہ کریں**

**منصوبہ تاخیر سے شروع کیا گیا، اب بھی تیز ترین کام سے کمی پوری کی جاسکتی ہے**

**بدلتے ہوئے عالمی حالات کے تناظر میں گوادر بارے، حکومتی اقدامات قابل ستائش ہیں**

**پانچ روزہ گوادر فیسٹیول کا مقصد عوام میں پراجیکٹ کے حوالے سے شعور اجاگر کرنا ہے**

**گوادر پراجیکٹ میں صدر اور وزیراعظم خصوصی دلچسپی لے رہے ہیں**

محمد منشاء، نعیم جان، شہزاد احمد، تصاویر: شاہد موسیٰ

گوادر پراجیکٹ کی تکمیل پاکستان میں معاشی انقلاب کا باعث بنے گی وسطی ایشیائی ریاستوں سے رابطے اور خلیجی ممالک کا داخلی راستہ قرار دیا جانیوالا عالمی شہر گوادر ڈبلیو ٹی او کے نفاذ کے بعد کیا اہمیت اختیار کر جائیگا اس کے ادراک اور آگاہی کیلئے باقاعدہ مہم کا آغاز کر رہے ہی تاکہ جس خطے پر پوری دنیا کی نظریں ٹھہر گئی ہیں وہاں پاکستان کے سرمایہ کار اور تاجر اسے نظر انداز نہ کریں ان خیالات کا اظہار گوادر پروموشن الائنس کے ایگزیکٹو ممبران باقر بلال، علی رضا، قاری سعید الرحمٰن اور ضیاء الدین چوہدری نے لیڈر فورم میں گفتگو کرتے ہوئے کیا۔ باقر بلال نے مزید کہا کہ گوادر سے متعلق خدشات دور کرنے کیلئے گوادر پروموشن الائنس کے زیر اہتمام لاہور کے لبرٹی پارک میں تقریب کا انعقاد کیا جائیگا اور اس کے علاوہ صوبائی دارالحکومت کے تمام علاقوں میں بینرز سائن بورڈز کے ذریعے تشہیری مہم چلائیں گے جس کے ذریعے لوگوں کو بتایا جائیگا کہ بلوچستان کی صورتحال کا گوادر سے کوئی تعلق نہیں انہوں نے حکومت پاکستان سے مطالبہ کیا کہ حکومت پاکستان اس سلسلے میں ہماری معاونت کرے۔ علی رضا نے کہا کہ گوادر پراجیکٹ کو اگر 70ء کے عشرے میں شروع کیا جاتا تو پاکستان آج دنیا میں چائنہ اور دبئی کی طرح مقام حاصل کر چکا ہوتا اقتصادی و معاشی ترقی کی صورتحال یکسر مختلف ہوتی۔ قاری سعید الرحمٰن نے کہا کہ گوادر پاکستان کا دوسرا ماسٹر پلان سے آباد کیا جانیوالا شہر ہے جس کے لئے اگلے سو سال کی منصوبہ بندی کرلی گئی ہے انہوں نے مزید کہا کہ لبرٹی میں گوادر آگاہی مہم کا آغاز کر کے اسے دنیا کے دوسرے ممالک تک لے کر جائیں گے تاکہ گوادر سے متعلق خدشات دور ہوں اور دنیا کو بتایا جاسکے کہ گوادر اصل میں کیا اہمیت اختیار کر چکا ہے۔ ضیاء الدین چوہدری نے کہا کہ گوادر میں جاری ترقیاتی کام تکمیل کے مراحل میں داخل ہو چکے ہیں جو حکومت کے مخلصانہ اقدامات کا بہت بڑا ثبوت ہے انہوں نے کہا کہ پاکستانی سرمایہ کار اگر ابھی بھی نیند سے نہ جاگے تو بعد میں انہیں وہاں جگہ نہیں ملے گی انہوں نے کہا کہ اب تک پنجاب نے گوادر میں سب سے زیادہ سرمایہ کاری کی ہے اور ملکی تاریخ میں پہلی بار گوادر میں ریلوے ٹریک بچھانے کیلئے 63 ارب کا بجٹ رکھا گیا ہے گوادر پروموشن الائنس کے اراکین نے مشترکہ طور پر کہا کہ گوادر کی صورتحال سے آگاہی کے لیے مہم میں حکومت پاکستان ہمارے ساتھ تعاون کرے اور ذرائع ابلاغ گوادر سے متعلق منفی تاثر زائل کرنیکی کوششوں میں کردار ادا کرے۔

جس طرح پاکستان کی جغرافیائی حثیت اسکی سلامتی کو ضمانت اور یہ جغرافیہ کئی نازک مواقع پر پاکستان کے کام بھی آیا ہے اسی طرح گوادر کی جغرافیائی حثیت بھی اتنک مسلمہ حقیت ہے بحیرہ عرب کے کونے اور خلیج فارس کے دہانے پر واقع ہونے کی وجہ سے دفاعی اور اقتصادی لحاظ سے گوادر بھی انتہائی اہمیت کا حامل رہا ہے یہی وہ مرکز ہے کہ جو پچھلے پچاس سال سے دنیا کی نظروں کا خطہ تھا۔ سوویت یونین اگر افغانستان کے راستے گرم پانیوں تک رسائی حاصل کرنا چاہتا تھا تو دنیا کی دیگر قوتیں اسے مشرق وسطیٰ کی سلامتی اور دفاع کیلئے ناگریز قرار دیتی رہی ہیں تو بدلتی ہوئی اقتصادی دنیا میں اس کی نئی اہمیت بھی نمایاں ہوئی ہے ماسکو اسے اشک آباد، قندھار اور گوادر تک ریلوے لنک کا تذکرہ ہے تو وسطی ایشائی ریاستوں سے تیل کی سپلائی کی باتیں بھی زبان زد عام ہیں بیجنگ سے شاہراہ قراقرم کے راستے تجازرت کا حوالہ بھی دیا جاتا ہے اور پھر اسی عدم علاقہ کو دشمن کی پہنچ سے دور دفاعی مرکز بنانے کا عزم کا اظہار بھی ہوتا ہے یہی وہ مقاصد اور اشارے ہیں کہ جن کی بنیاد پر گوادر کی تیزی کے ساتھ تعمیر کا سلسلہ بھی جاری ہے

اور اس کو مستقبل کا اقتصادی ماہرین کا خیال ہے گوادر آئندہ چند سالوں میں پاکستان کی معیشت میں ریڑھ کی ہڈی کا کردار ادا کرے گا۔ لیڈر فورم میں گفتگو کرتے ہوئے الاصل ڈویلپرز چائینہ و بلیچ کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر باقر بلال نے کہا کہ حکومتی اقدامات قابل ستائش ہیں، یہ ایسا میگا پراجیکٹ ہے جسکی تکمیل سے پاکستان میں معاشی انقلاب آجائے گا، بدلتے ہوئے عالمی حالات کے تناظر میں گوادر کی معاشی و اقتصادی اہمیت کے ساتھ ساتھ دفاعی نقطہ نظر سے بھی اضافہ ہوا ہے حکومت کی طرف سے اس پراجیکٹ پر خاصی توجہ دیئے جانے کے باوجود اس میں پرائیوٹ سیکٹر کی شمولیت از حد ضروری ہے اسی صورت میں ملکی ترقی کے خواب کو شرمندہ تعبیر کیا جاسکتا ہے بلوچستان کو اب تک نظر انداز کیا جاتا رہا ہے اور گوادر جیسے منصوبے کو 40 سال کی تاخیر کے بعد شروع کیا گیا لیکن اس کو تاہی کا ازالہ تیز ترین ترقیاتی کاموں اور اس منصوبے کی جلد از جلد تکمیل سے کیا جاسکتا ہے۔ اس سنہری موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہاں سرمایہ کاری کرنی چاہیے گوادر کے حوالے سے شعور اجاگر کیا جائے، اور میڈیا کو اپنے ساتھ لے کر چلتے ہوئے گوادر کی ترقی کے حوالے سے اپنا کردار بہتر طریقے سے ادا کر سکیں اور اسی عزم کو لے کر ہم آگے بڑھ رہے ہیں۔ لیڈر فورم میں اظہار خیال کرتے ہوئے بلیواوشن کے ڈائریکٹر مارکیٹنگ قاری سعید الرحمان نے کہا کہ گوادر میں جتنی سرمایہ کاری ہو رہی ہے اسے مثبت رخ دینے کی ضرورت ہے ہماری میڈیا سے گزارش ہے کہ جس مقصد کے لیے ہم نے گوادر پر موشن الائنس کے پلیٹ فارم سے اپنی جدو جہد کا آغاز کیا اس میں شعور اجاگر کرے، جی پی اے اپنی کوششوں کو ایک تحریک کا روپ دینے کے لیے کوششیں کر رہا ہے ہماری حکومت سے درخواست ہے کہ گوادر پراجیکٹ کو اولین ترجیح قرار دیتے ہوئے ترقیاتی کام کی رفتار کو تیز کرے اور ڈویلپرز جو کہ گوادر کی تعمیر و ترقی میں ایک کلیدی کردار ادا کر رہے ہیں بہتر اقدامات اٹھائے، ہم ہر مثبت اور تعمیری اقدام میں حکومت کے ساتھ ہیں اور حکومت ہمیں کسی بھی پلیٹ فارم پر جہاں گوادر کے حوالے سے کوئی بھی مثبت سرگرمی ہو سب سے آگے پائے گی، یہی پیغام اور مشن لے کر ہم گوادر پر موشن الائنس کے ذریعے آگے بڑھ رہے ہیں۔

بلوچستان جو کہ معدنی ذخائر کی دولت سے مالامال ہے اس صنعت میں بھی سرمایہ کاری کی ضرورت ہیں ہم اس فورم سے لوگوں تک یہ پیغام پہنچانا چاہتے ہیں کہ آپ وہاں جائیں اور ملکی معشیت کی قسمت بدلنے والے پرجیکٹ کی تیز تکمیل کو خود دیکھے اور اس عظیم منصوبے میں سرمایہ کاری کریں جو کسی بھی شکل میں ہو سکتی ہیں مستقبل میں گوادر کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ سرمایہ کاروں کیساتھ ساتھ عام آدمی کو بھی اس سنہری موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہاں سرمایہ کاری کرنی چاہیے گوادر پر موشن الائنس کے قیام کا مقصد یہی ہے کہ لوگوں میں گوادر کے حوالے سے شعور اجاگر کیا جائے۔ اور میڈیا کو اپنے ساتھ لے کر چلتے ہوئے گوادر کی ترقی کے حوالے سے اپنا کردار بہتر طریقے سے ادا کر سکیں اور اسی عزم کو لے کر ہم آگے بڑھ رہے ہیں۔

لیڈر فورم میں شرکاء نے اظہار خیال کرتے ہوئے کہا کہ گوادر پراجیکٹ میں صدر مشرف اور وزیراعظم شوکت عزیز خصوصی دلچسپی لے رہے ہیں اگر ماضی کی حکومتیں بھی پراجیکٹ میں دلچسپی لیتی تو آج منصوبہ مکمل ہو چکا ہوتا۔



ابرار خان نیازی (ڈائریکٹر مارکیٹنگ النور کار گوسٹی،



ہوت شفیع محمد (چیف ایگزیکٹو النور کار گوسٹی

NAWA-I-WAQT

نوائے وقت

30 اپریل 2006ء

# النور کارگوسٹی نہ صرف گوادر کا سب سے بڑا کمرشل پراجیکٹ ہے
## بلکہ کارگو سے متعلق ابتک پہلا پراجیکٹ ہے



ابرار خان نیازی (ڈائریکٹر النور کارگوسٹی)

نیازی گروپ جو کہ کسی تعارف کا محتاج نہیں ہے یہ گروپ بھٹہ انڈسٹری سے شروع ہو کر گڈز ٹرانسپورٹ پبلک ٹرانسپورٹ ایکسپورٹ' ایگری کلچرل فارمز' پراپرٹی کے کاروبار میں بڑا نام کما چکا ہے اور عوام کی خدمت میں دن رات مصروف عمل ہے اسی گروپ کے ایک نامور سپوت وابرار خان نیازی اپنے نئے گروپ کے نئے پراجیکٹ النور کارگوسٹی گوادر کے متعلق بتا رہے ہیں۔

نمائندہ نوائے وقت کو بتایا کہ

النور کارگوسٹی آف نیازی گروپ ابتک گوادر میں بنائی گئی سکیموں میں مندرجہ ذیل خصوصیات کی بنیاد پر منفرد منصوبہ ہے۔

1۔ گوادر کا سب سے بڑا کمرشل پروجیکٹ ہے۔ یہ تین اطراف سے بلوچستان

2۔ براڈوے' پورٹ روڈ' اور سر بندر مین اپروچ پر واقع ہے۔

3۔ اسے بین الاقوامی معیار کے مطابق بنایا گیا ہے۔

النور کارگوسٹی میں تمام روڈ 150 اور 120 فٹ چوڑے ہیں یہ ہر طرح کی گاڑیاں کی آمد و رفت میں سہولت کا باعث ہیں یہ پاکستان کی واحد کارگو سکیم ہے۔ جو کہ بین الاقوامی معیار پر پورا اترتی ہے۔ تمام ٹرک سٹینڈ رڈ اور ویئر ہاؤسز اس طرح بنائے گئے ہیں کہ کسی کی بھی اہمیت کم نہیں ہوتی۔

تمام ٹرک اسٹینڈ اور ویئر ہاؤسز اس طرح بنائے گئے ہیں کہ کسی کی اہمیت کم نہیں ہوتی۔ تمام ٹرک اسٹینڈ اور ویئر



ہوت شفیع محمد (میجر شیئر ہولڈر)

بلوچ قوم جو کہ ملنساری' دوستی' خلوص و محبت اور انمٹ روایات کی علمبردار ہے اس قوم کے ایک بہت معتبر اور بہادر قبیلہ ''ہوت بلوچ'' کے فرزند شفیع محمد ہیں۔ آپ گوادر کی ایک بہت بڑی کاروباری' سماجی و سیاسی شخصیت ہیں۔ آپ کی پہچان انتہائی قابل اعتبار کاروباری ساکھ ہے آپ سالہا سال سے وسیع پیمانے پر جائیداد کی خرید و فروخت کا تجربہ رکھتے ہیں۔ آپ کی ایمانداری خلوص اور ملنساری کی بدولت گوادر میں آنے والا کوئی بھی شخص آپ سے ملے بغیر نہیں رہ سکتا۔ آپ ایس پی نور انٹرپرائزز کے نام سے النور کارگوسٹی کے سب سے بڑی شیئر ہولڈر ہیں اس کے علاوہ آپ کی گوادر میں مندرجہ ذیل سیکمیس ڈویلپمنٹ کے مراحل طے کر رہی ہیں۔

گوادر بولان سٹی (GDA Approved)

سرائے نور (GDA Approved)

نور مروئی (GDA Approved)

ہاؤسز کا سائز مستقبل کی ضروریات کے مطابق ہے۔ ٹرانسپورٹ کے کاروبار کے متعلق تمام سہولیات ایک جگہ پر اکٹھی کی گئی ہیں۔

یہ سمندر سے صرف 800 گز پر واقع ہے اور گوادر پورٹ سے قریب ترین ہے جگہ پر واقع ہے۔ النور کارگوسٹی نہ صرف گوادر کا سب سے بڑا کمرشل پراجیکٹ ہے بلکہ کارگو سے متعلق ابتک پہلا پراجیکٹ ہے۔

THE DAILY JANG LAHORE

روزنامہ جنگ لاہور

بانی ... میر خلیل الرحمٰن

رجسٹرڈ ایل نمبر 159

جلد 29 | اتوار 24 محرم الحرام 1429ھ 3 فروری 2008ء 23 ماگھ 2064 ب | نمبر 108

# گوادر پر بھارتی تشویش کے باعث اپنی ترقی نہیں روک سکتے، نیول چیف

## اس معاملے پر بات ہوسکتی ہے، پاکستان اور سعودی عرب کی مشترکہ بحری مشقوں کے موقع پر ایڈمرل ایم افضل طاہر کی گفتگو

کراچی (جنگ نیوز) چیف آف نیول اسٹاف ایڈمرل ایم افضل طاہر نے کہا ہے کہ گوادر کی بندرگاہ پر بھارت کو کوئی تشویش ہے تو اس پر بات ہوسکتی ہے تاہم کسی کی تشویش پر اپنی ترقی کا عمل نہیں روک سکتے۔ یہ بات انہوں نے پاکستان اور سعودی عرب کی مشترکہ بحری مشقوں کے موقع پر صحافیوں کی جانب سے بھارت کی گوادر پر تشویش کے حوالے سے ایک جواب دیتے ہوئے کہی۔ ایڈمرل افضل طاہر نے کہا کہ کسی کو گوادر کی بندرگاہ پر تشویش ہے تو اس پر بات ہوسکتی ہے لیکن ہم اپنی ترقی نہیں روک سکتے۔ وہ مشترکہ جنگی مشقوں کا جائزہ لینے کے

صفحہ 23 بقیہ نمبر 7

بقیہ | نیول چیف | 7

لئے کراچی سے دور کھلے سمندر میں بندر آل لینڈ پہنچے۔ پاکستان اور سعودی عرب کی فوجی مشقیں عموماً ہر دو سال بعد ہوتی ہیں۔ مشقوں میں سعودی عرب کے 7 جہاز حصہ لے رہے ہیں جبکہ پاکستان کے جانب سے تقریباً تمام بحری جہاز فریگیٹ مشقوں میں شریک ہیں۔ سعودی بحریہ کے سربراہ نے اس موقع پر صحافیوں سے بات کرتے ہوئے کہا کہ دونوں ملکوں کے درمیان اتنی بڑی مشقیں دونوں اسلامی ممالک کے درمیان برادرانہ تعلق کا ثبوت ہے۔ انہوں نے بتایا کہ پاکستان جن ممالک کے ساتھ بحری مشقیں کرتا ہے ان میں سب سے اعلیٰ سطح کی مشقیں سعودی عرب کے ساتھ ہوتی ہیں۔



LOCAL

http://www.nawaiwaqt.com.pk
email:editor@nawaiwaqt.com.pk

مسلسل اشاعت کے 67 سال

DAILY
NAWA-I-WAQT
LAHORE

روزنامہ
نوائے وقت
بانی حمید نظامی مرحوم
ایڈیٹر مجید نظامی
لاہور

لاہور، کراچی، راولپنڈی/اسلام آباد اور ملتان سے بیک وقت شائع ہوتا ہے


## پاکستان اور چین کے سیاسی اور سٹریٹجک اہداف ایک جیسے ہیں: گورنر

### دونوں ممالک کی دوستی شہد سے بھی زیادہ میٹھی ہے: چین کے میڈیا وفد سے بات چیت

لاہور (خصوصی رپورٹ) عوامی جمہوریہ چین کے ایک میڈیا وفد نے آج گورنر ہاؤس لاہور میں پنجاب کے گورنر لیفٹیننٹ جنرل (ر) خالد مقبول سے ملاقات کی۔ چائنیز انٹر نیشنل ڈیپارٹمنٹ آف ٹوک اینڈ کلچر کی ڈائریکٹر مسز پنگ وانگ (Ping Wang) کی قیادت میں پاکستان کے خیر سگالی دورے پر آئے ہوئے اس وفد میں شنگھائی انسٹی ٹیوٹ فار سٹریٹجک سٹڈیز، چائنا آرمز کنٹرول اینڈ ڈس آرمامنٹ ایسوسی ایشن کے نمائندے، ورلڈ نیوز جرنل اور لک وی میگزین سے منسلک صحافی شامل ہیں۔ گورنر خالد مقبول نے وفد کی لاہور کا خیر مقدم کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان اور چین کے سیاسی اور سٹریٹجک اہداف ایک جیسے ہیں۔ یہ بہت اچھی بات ہے کہ چین اور پاکستان ایک دوسرے کی سیاسی خود مختاری کے احترام پر کامل یقین رکھتے ہیں۔ گورنر نے کہا کہ وقت کی بہت سی آزمائشوں سے کامیابی کے ساتھ عہدہ برآ ہونے کے بعد دونوں ممالک کے مابین دوستانہ مراسم اتنی مضبوط بنیاد پر استوار ہو چکے ہیں کہ بلا شبہ یہ دوستی کوہ ہمالیہ سے کہیں زیادہ بلند، بحر الکاہل سے گہری اور شہد سے بھی زیادہ میٹھی ہے۔ گورنر نے کہا کہ پاکستان کے صوبہ بلوچستان کے ساحل پر گوادر پورٹ کی تعمیر پورے خطے کی اقتصادی ترقی کے لئے بہت زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ اس منصوبے کی تکمیل میں چینی انجینئرز نے نمایاں طور پر حصہ لیا ہے۔ مستقبل میں چین کی تجارتی مصنوعات گوادر پورٹ کے ذریعے ہی مشرق وسطی، ویسٹرن ایشیا اور پوری دنیا تک پہنچیں گی جبکہ سنٹرل ایشیا کی ریاستوں سے تیل، گیس اور توانائی کے دیگر وسائل اسی بندرگاہ کے ذریعے عوامی جمہوریہ چین تک پہنچائے جائیں گے۔ دریں اثناء الاہرام سنٹر فار پولیٹیکل سٹریٹجی مصر کے خصوصی نمائندے ڈاکٹر حسن احمد ابو طالب کی قیادت میں مصری میڈیا کے ایک وفد نے بھی آج لاہور میں گورنر خالد مقبول سے ملاقات کی۔

BUSINESS

THE DAILY JANG LAHORE

روزنامہ جنگ لاہور

رجسٹرڈ ایل نمبر 159

بانی..... میر خلیل الرحمن

جلد 29 — نمبر 17 — صفحات 20

بدھ 18 شوال المکرم 1428ھ 31 اکتوبر 2007ء 17 کاتک 2064 ب

# پاکستان اور ابوظہبی میں کوسٹل ریفائنری کے قیام کا معاہدہ

**تعمیراتی کام دسمبر میں شروع ہوگا، منصوبے پر 5 ارب ڈالر لاگت آئیگی۔ 8 ہزار افراد کو روزگار ملے گا**

اسلام آباد (مانیٹرنگ سیل) پاکستان اور ابوظہبی کے درمیان گوادر میں خلیفہ کوسٹل ریفائنری کے قیام کا معاہدہ طے پا گیا۔ ذرائع کے مطابق ریفائنری کا تعمیراتی کام دسمبر 2007ء میں شروع ہوگا۔ منصوبے پر 5 ارب ڈالر لاگت آئیگی جبکہ پیداوار 2012ء میں شروع ہوگی۔ پاک عرب ریفائنری میں ابوظہبی کی انٹرنیشنل کمپنی کے 75 فیصد جبکہ پاکستان کے 25 فیصد شیئرز ہونگے۔ منصوبے سے 5 سے 8 ہزار مقامی افراد کو روزگار ملے گا اور ایک سے دو لاکھ بیرل یومیہ پیداوار حاصل ہوگی۔ ریفائنری کیلئے خام تیل ابوظہبی سے آئیگا۔

## پاؤنڈ 2.066 ڈالر کا ہوگیا

لندن (مانیٹرنگ سیل) برطانوی پاؤنڈ 2.068 ڈالر کی 26 سالہ بلند ترین سطح پر پہنچ گیا۔

DAILY
NAWA-I-WAQT
LAHORE

روزنامہ
# نوائے وقت
بانی حمید نظامی مرحوم — ایڈیٹر مجید نظامی — لاہور

لاہور، کراچی، راولپنڈی/اسلام آباد اور ملتان سے بیک وقت شائع ہوتا ہے

| جلد | بدھ، 2 ربیع الثانی 1429ھ، 9 اپریل 2008ء، 27 چیت 2065ب<br>فون نمبرز UAN 111-222-007<br>6302050-6367551-54<br>قیمت 7 روپے | صفحات | رجسٹرڈ نمبر ایل | شمارہ |
|---|---|---|---|---|
| 68 |  | 20 | 149 | 18 |

صدر پرویز کی چینی وزیراعظم سے ملاقات

# تجارت اور اقتصادی ترقی کے 5 سالہ منصوبے پر پاک چین اتفاق

## پاکستان اور چین نے تعلقات کو مزید مضبوط بنانے کیلئے ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ کی طرف پیش رفت کر لی ہے: وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی

### ریلوے لائن بچھانے کے لئے چینی فرم پہلے ہی فزیبلٹی رپورٹ تیار کر چکی ہے، دونوں ممالک کے درمیان کیبل بچھانے کا امکان بھی زیر غور آیا

بیجنگ (اے پی پی) پاکستان اور چین نے اپنے کثیر الجہتی تعلقات کو مزید مضبوط بنانے کے لئے تعاون کے نئے شعبوں کی نشاندہی کے ساتھ ساتھ ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ کرنے کی جانب قابل ذکر پیش رفت کر لی ہے۔ دونوں رہنماؤں کے درمیان اس بات پر غور کیا گیا کہ گوادر سے چین تک شاہراہ

صفحہ 18 بقیہ نمبر 19

قراقرم کے ساتھ ساتھ ریلوے لائن اور گیس پائپ لائن بچھائی جائے اور اس سلسلے میں امکانات کا جائزہ لیا گیا۔ صدر پرویز مشرف جو چین کے 6 روزہ دورہ پر ہیں، نے چینی رہنماؤں کے ساتھ جامع بات چیت کے دوران مختلف معاملات پر اہم پیشرفت کی ہے۔ صدر مشرف نے باؤ فورم کے سالانہ اجلاس میں شرکت اور سنیا میں چینی صدر ہوجن تاؤ سے بات چیت کے بعد دارالحکومت بیجنگ میں وزیراعظم ہاؤس میں چین کے وزیراعظم وین جیا باؤ سے ملاقات کی۔ دونوں رہنماؤں نے تمام شعبوں میں اپنے تعلقات کو مزید مضبوط بنانے کے لئے اپنے عزم کا اعادہ کیا۔ صدر مشرف نے کہا کہ وہ چین کی تیز رفتار ترقی اور خوشحالی دیکھنے کے لئے آئے ہیں۔ چینی وزیراعظم نے کہا کہ صدر مشرف کے دورے سے دونوں ممالک کے درمیان دوستانہ تعلقات کو مزید فروغ ملے گا۔ وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی نے ''اے پی پی'' کو بتایا کہ بات چیت کے متعدد ادوار میں فریقین نے پاک چین تجارتی عدم توازن دور کرنے کے لئے مناسب اقدامات کرنے کی ضرورت پر بھی بات چیت کی۔ انہوں نے کہا کہ دونوں ممالک نے تجارت اور اقتصادی ترقی کے لئے پانچ سالہ منصوبے سے اتفاق کیا اور اس ورجے میں آنے والے منصوبوں کو رعایتی قرضے دیئے جائیں گے۔

پاکستان اور چین نے 2006ء میں آزادانہ تجارتی معاہدے پر دستخط کئے تھے۔ دوطرفہ تجارت کا حجم اس وقت تقریباً 7 ارب ڈالر ہے۔ دونوں ممالک نے خزانہ، شہری منصوبہ بندی اور تعمیرات کی وزارتوں اور پی ٹی وی و چائنہ سینٹرل ٹیلی ویژن کے درمیان تعاون کے لئے مزید تین معاہدوں پر دستخط بھی کئے۔ فنانس کے بارے میں معاہدے کا مقصد دونوں ممالک کے بینکاری شعبوں کو پالیسیاں وضع کرنے، معلومات کے تبادلے اور عالمی مالیاتی اداروں کے ساتھ لین دین میں رابطے کرنے کے حوالے سے قریب لانا ہے۔ سی ڈی اے اور چین کی اکیڈمی فار آرکیٹیکچر اینڈ ڈیزائن کے درمیان معاہدے سے سی ڈی اے کو عمارتوں کی ڈیزائننگ اور ٹاؤن پلاننگ میں مدد ملے گی۔

بات چیت کے دوران فریقین نے گوادر بندرگاہ کو چین کے ساتھ ملانے کے لئے شاہراہ قراقرم کے ساتھ ریلوے لائن تعمیر کرنے کی صدر پرویز مشرف کی تجویز کو عملی شکل دینے پر بھی تبادلہ خیال ہوا۔ چین کی ایک فرم پہلے ہی فزیبلٹی سٹڈی کر چکی ہے اور اپنی رپورٹ صدر ہوجن تاؤ کو پیش کر دی ہے۔ صدر مشرف نے کہا کہ یہ منصوبہ مکمل ہونے پر دنیا کا نواں عجوبہ ہوگا۔ بات چیت کے دوران پاکستان اور چین کے مابین ڈیٹا، وائس اور ویڈیو ٹریفک میں اضافے کے لئے فائبر کیبل بچھانے کے امکان پر بھی غور کیا گیا۔ دونوں ممالک نے شاہراہ قراقرم کے ساتھ گیس پائپ لائن کے امکانات کا بھی جائزہ لیا۔

**March 14, 2008**
Fri

**All Day**

**گوادر بندرگاہ نے باقاعدہ کام شروع کردیا -- خبریں**

بلوچستان کے جنوب مغربی ساحلی شہر گوادر میں چین کے مالی تعاون سے بننے والی نئی بندر گاہ نے جمعے
سے باقاعدہ کام کا آغاز کر دیا ہے ۔حکام کے مطابق کینیڈا سے 73 ہزار ٹن گندم لے کر پہلا بحری جہاز گوادر
کے لیے پہنچا جہاں نگران وزیر اعلی سردار صالح بھوتانی اور دوسرے حکام نے اسے خوش آمدید کہا۔تاہم
مجموعی طو رپر ایک لاکھ ٹن سے زیادہ وزنی یہ جہاز گوادر بندر گاہ سے 10 ناٹیکل میل کے فاصلے پر کھڑا
کیا گیا ہے جس کی وجہ بتاتے ہوئے گوادر پورٹ اتھارٹی کے چیئر مین ایڈمرل احسان سعید نے کہا کہ کہ
بندرگاہ اس وقت 50ہزار ٹن کارگو کو ہینڈل کرنے کی استعداد رکھتا ہے اور ہانگ کانگ کی ایک شپنگ کمپنی
کی ملکیت یہ جہاز پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ اتنی زیادہ مقدار میں گندم لے کر پہنچا ہے ۔

ان کا کہنا تھا کہ اس جہاز سے چھوٹے بحری جہازوں میں گندم اتاری جا رہی ہے تاکہ اس کا وزن کم ہو اور
ایک دو روز میں گوادر کی بندر گاہ پر باقاعدہ لنگر انداز ہو ۔ان کا کہنا تھا کہ کراچی کے پورٹ قاسم پر صرف
35 ہزار ٹن تک کے جہاز آ سکتے ہیں ۔
ادھر گوادر سے صحافیوں نے بتایا ہے کہ مقامی لوگوں نے بندر گاہ میں روزگار کے حوالے سے تحفظات کا
اظہار کیا ہے ان
کے بقول گندم سے لدے بحری جہاز کو خالی کرنے کے لئے کراچی سے 700 کے لگ بھگ مزدوروں کو
گوادر لایا گیا ہے ۔

واضح رہے کہ چین کی جانب سے 248 ملین ڈالر کے مالی تعاون سے گوادر میں گہرے پانیوں کی بندگار پر
کام کا آغاز2002ء میں ہوا تھا اور گزشتہ سال مارچ میں صدر پرویز مشرف نے اس کا افتتاح کیا تھا

**December 20, 2008**
Sat

**All Day**

### Nidaiay Waqat -- روسی جہاز پہنچ گئے، آج گوادر پورٹ کو فنکشنل کرنے کا اعلان ہو گا

گوادر (ندائے وقت رپورٹ) گوادر پورٹ پر ہفتہ کی شام 2 روسی جہاز 55 ہزار میٹرک ٹن یوریا لیکر پہنچ گئے ہیں۔ وفاقی وزیر پورٹس اینڈ شپنگ نبیل احمد گبول آج ایک تقریب میں گوادر پورٹ کو فنکشنل کرنے کا اعلان کریں گے، جس کے بعد باقاعدہ طور پر دونوں جہاز پورٹ پر یوریا اتارنے کا عمل شروع کریں گے۔ یہ بات وفاقی وزیر نے صحافیوں سے گفتگو کرتے ہوئے کہی۔ نبیل احمد گبول نے کہا ہے کہ بلوچستان کے عوام کے ساتھ پیپلز پارٹی کی حکومت نے جو وعدے کئے تھے ان کو پورا کیا جا رہا ہے۔ گوادر کے عوام کو روزگار کی فراہمی کے لئے میرٹ کی بنیاد پر ملازمتیں فراہم کی جائیں گی۔

**All Day**

### Daily Jang -- گزشتہ نو ماہ میں گوادر پورٹ سے 12لاکھ ٹن یوریا درآمد کی گئی

20دسمبر2008سے30ستمبر2009تک گوادر پورٹ سے 12 لاکھ ٹن سے زاید یوریا کھاد درآمد کی ...گوادر گئی۔شپنگ ذرائع کے مطابق پورٹ آف سنگا پور ،گوادر کی ناکامی اور حکومتِ بلوچستان کے اصرار پر پورٹ آپریشنل بنانے کے لیے یوریا کھاد کی درآمد کا سلسلہ20دسمبر 2008 سے شروع کیا گیا تھااور اب تک اس عرصے میں پورٹ پر42 جہاز لنگر انداز ہو چکے ہیں۔ذرائع کے مطابق اب تک 12لاکھ 14ہزار ٹن یوریا کھاد کی درآمد بذریعہ گوادر پورٹ کی گئی ہے تاہم قومی خزانے کو اس ضمن میں شدید نقصانات کا سامنا رہا ہے جس کی اہم وجہ گوادر سے کراچی آمد و رفت کی مد میں بھاری اخراجات کے ساتھ ٹی سی پی کی جانب سے پورٹ چارجز اور پی ایس اے گوادر سے مذاکرات نہ کیا جانا ہے۔شپنگ ذرائع نے بتایا کہ مزید چھ لاکھ ٹن یوریا کھاد کی درآمدکا سلسلہ رواں ماہ کے اواخر سے شروع ہوکر دسمبر میں مکمل ہو جائے گا اور اس طرح دسمبر2008 سے دسمبر2009 تک کل درآمد18 لاکھ ٹن سے تجاوز کر جائے گی۔

Al Noor Cargo city Gwadar

## CROWN OF THE BEST COMMERCIAL SCHEMES

The title “Gwadar’s largest commercial scheme” Al-Noor cargo city holds this distinct. Al-Noor cargo city is also known as Gwadar’s first strategic commercial scheme. Al-Noor cargo city is situated in the mid of Gwadar airport and Gwadar sea port. It has one-kilometer wide front on the 205ft wide main Baluchistan Broadway and 150ft wide Existing coastal highway.

Al-Noor Cargo City gives an eye-catching stance to both local and international investors due to its strategic location. In addition, just 1500 yards distance to Deep Sea East Bay gives another edge to Al-Noor Cargo City.



Niazi Group INTERNATIONAL · Niazi Developers (PVT.) LTD. · Al Noor Cargo city Gwadar · S.P. Noor Enterprises Gwadar spn · MARVEL SYSTEM · Gwadar International

**All Day**

### گوادر ایکسپورٹ زون دس سا ل کیلیے ٹیکسو ں سے مثتثنی46 ہزار ایکڑ زمین مختص -- APP

گوادر ایکسپورٹ زون دس سا ل کیلیے ٹیکسو ں سے مثتثنی46 ہزار ایکڑ زمین مختص

اسلام آبا د (آن لا ئن)وفا قی حکومت نے گوادر ایکسپورٹ پروسیسنگ زون کو دس سالوں کیلئے ہر قسم کے ٹیکسو ں سے مستثنی قرار دے دےا گیا ہے تعمیرا تی کا مو ں کیلئے بھی استعما ل ہو نے والی مشینری پر بھی سیلز ٹیکس وصول نہیں کیا جا ئے گا۔تیا ر کی جا نے والی مصنوعا ت کا نصف حصہ بر آمد کرنے کی اجا زت ہو گی خریف میں یو ریا پر بیس ارب روپے کی سبسڈی دیں گے حکو مت نے 65لاکھ ٹن گندم کی خریداری کے مقا بلے میں 80 لاکھ ٹن گندم خریدی ہے۔بدھ کو پریس کا نفرنس میں کا بینہ کمیٹی کے فیصلو ں سے آگا ہ کرتے ہو ئے وفا قی وزیر صنعت منظو ر وٹو نے کہا کے دس سال کیلئے گوادر کو ٹیکس فری ایریا قرا ر دے دیا گیا ہے گوادر میں تیا ر کی جانی والی مصنو عا ت کا پچا س فیصد حصہ بر آمد کیا جا سکے گاگوادر کا 46 ہزار ایکڑحصہ ایکسپورٹ پروسیسنگ زون پر مشتمل ہو گا انہو ں نے کہا کہ ملک کو دیگر پروسیسنگ زونز کو حا صل مرا عا ت بھی گوادر کو حا صل ہوں گی گوادر میں ترقیا تی کا مو ں کیلئے استعما ل ہو نے والی مشینری بھی سیلز ٹیکس سے مستثنی ہو گی گوا د ر ایک ڈیپ سی پورٹ ہے جس کے ذریعے ملکی تجا رت میں اضا فہ ہو گاافغا نستا ن چین مشرق وسطی سے دو طر فة تجا رت میں اضا فہ ہو گاانہو ں نے کہا گوادر بندر گا ہ ٹرانس شپمنٹ کے طو ر پر کام کرے گی گوادر میں ترقیا تی کا مو ں کا آ غا ز کر دیا گیا ہے انہوں نے کہا کل چھ لا کھ چون ہزار ٹن کھا د در آمد کی جا ئے گی جبکہ ہما ری ضروریا ت تین لا کھ ٹن ہے ہم پا نچ سو روپے فی بو ری سبسڈی مہیا کریں گے انہو ں نے کہا یہ ہما رے لیے چیلنج ہے کہ ہم جو لا ئی تک تما م یو ریا درآمد کر لیناانہو ں نے کا شتکاروں سے مطا لبہ کیا کہ وہ خریف کے دوران کھا د کے حصو ل کیلئے افراتفری کا شکا ر ہو کر ذخیرہ اندوزوں کو فا ئدہ نہ پہنچا ئیں میا ں منظو ر وٹو نے ایک سوال کے جواب میں کہا کہ موجودہ حکو مت اپنے نا راض بلو چ بھا ئےو ں کو منا نے کے لیے ہر ممکن کو شش کرے گی گودر میں سرما یہ کا روں کو تحفظ فرا ہم کریں گے۔

گوادر کو ریل اور سڑک سے ملا نے کا منصو بہ جلد شروع ہو گا ،گیلانی
اسلا م آبا د۔۔۔وزیراعظم یو سف رضا گیلانی نے کہا کہ گوادر کو ریل اور سڑک کے ذریعے ملک کے دوسرے حصو ں سے ملا نے کیلئے جلد منصوبہ شرو ع کیا جا ئے گا ۔وزیر اعظم نے قو می اسمبلی میں اظہا ر خیا ل کرتے ہو ئے کہاہے کہ گوادر بندر گا ہ میں درآمدی گندم آنے سے کا روبا ری سر گرمیا ں شروع ہو چکی ہیں۔بجٹ پر بحث میں حصہ لیتے ہو ئے چوہدری پرویز الہی کا کہنا تھا کہ ملا زمین کی تنخواہیں 33 فیصد بڑھا ئی جا ئیں۔پلاننگ کے وفا قی وزیر مخدوم شہا ب الدین نے بتا یا کہ فرینڈز آف پاکستا ن کی طرف سے رواں سال دو ارب بیس کروڑ ڈالے ملنے کی توقع ہے۔فا ٹا کے پا رلیما نی لیڈر منیر اورکزئی کا کہنا تھا کہ حکو مت نے قبا ئلی علا قو ں کا بجٹ دوگنا کرنے سے انحراف کیا ہے۔صدر زرداری نے اڑا ھا ئی ارب روپے دینے کا وعدا کیا تھا جو پو را نہیں کیا گیا۔

**All Day**

### اومان نے گوادر کے ساحلی شہر میں عجائب گھر کے قیام کے لیے بیس ہزار ڈالر امداد کے علاوہ کئی قیمتی نوادرات پاکستان کے حوالے کی ہیں۔ -- World News

اومان نے گوادر کے ساحلی شہر میں عجائب گھر کے قیام کے لیے بیس ہزار ڈالر امداد کے علاوہ کئی قیمتی نوادرات پاکستان کے حوالے کی ہیں۔
اسلام آباد میں تعینات اومان کے سفیر محمد الواتی نے امدادح رقم اور نوادرات جمعرات کے روز سیکرٹری ثقافت کے ساتھ ایک ملاقات میں ان کے حوالے کی۔ اومان کے سفیر نے جو نوادرات پاکستان کے حوالے کی ہیں ان میں ایک بندوق، ڈھال، خنجر اور زیورات شامل ہیں۔

**All Day**

### گوادر میوزیم کے لیے امداد، نوادرات -- BBC Urdu

نوادرات گوادر قلعے میں قائم عجائب گھر میں رکھی جائیں گی
اومان نے گوادر کے ساحلی شہر میں عجائب گھر کے قیام کے لیے بیس ہزار ڈالر امداد کے علاوہ کئی قیمتی نوادرات پاکستان کے حوالے کی ہیں۔
اسلام آباد میں تعینات اومان کے سفیر محمد الواتی نے امدادح رقم اور نوادرات جمعرات کے روز سیکرٹری ثقافت کے ساتھ ایک ملاقات میں ان کے حوالے کی۔ اومان کے سفیر نے جو نوادرات پاکستان کے حوالے کی ہیں ان میں ایک بندوق، ڈھال، خنجر اور زیورات شامل ہیں۔

یہ نوادرات گوادر قلعے میں قائم عجائب گھر میں رکھی جائیں گی۔ امدادی رقم عجائب گھر کی تزئین و آرائش پر خرچ کی جائے گی۔

حکومت پاکستان نے شاہی تمپ اور مِری قلات سے ملنے والے نوادرات بھی جو اس وقت کراچی میں محکمہ آثار قدیمہ کے پاس رکھے ہیں گوادر کے عجائب گھر منتقل کرنے کا ارادہ کر رکھا ہے۔ گوادر قلعہ اس وقت پولیس کے زیر استعمال ہے۔

گوادر عجائب گھر کی تزئین و آرائش کے بعد باقاعدہ افتتاح توقع ہے کہ آئندہ تین ماہ میں کر دیا جائے گا۔ اس سے توقع ہے کہ اس دلکش ساحلی شہر کی اہمیت میں اضافہ ہوگا۔

اگرچہ صوبہ بلوچستان کی آثار قدیمہ کے اعتبار سے اہمیت کسی سے ڈھکی چھپی نہیں لیکن بدقسمتی سے پورے صوبے میں کوئی باقاعدہ عجائب گھر موجود نہیں۔ حکومت صوبائی دارالحکومت میں بھی ایسے ہی ایک

عجائب گھر کی عمارت کے لیے اراضی حاصل کرنے کی کوشش کر رہی ہے۔

**January 4, 2009**
Sun

**All Day**

**گوادر پورٹ سے درآمدہ 63 ہزار ٹن گندم، ایک ہزار 7 ٹن یوریا کھاد کی ملک بھر میں ترسیل کی گئی ہے، -- APP**

گوادر پورٹ سے درآمدہ 63 ہزار ٹن گندم، ایک ہزار 7 ٹن یوریا کھاد کی ملک بھر میں ترسیل کی گئی ہے، پورٹ کے فعال ہونے سے مقامی افراد کو بڑی تعداد میں روزگار مل رہا ہے، ملک کی تیسری بڑی پورٹ کی گہرائی 14.5 میٹر سے زائد ہے
چیئرمین گوادر پورٹ اتھارٹی ریئر ایڈمرل (ر) احسان سعید کی صحافیوں سے بات چیت

گوادر ۔ 4 جنوری (اے پی پی) گوادر پورٹ فعال ہونے کے بعد یہاں ایک ہزار 7 ٹن یوریا اور 63 ہزار ٹن گندم درامد کیا جا چکا ہے، گوادر پورٹ جغرافیائی لحاظ سے خطے کی بہترین لوکیشن پر واقع ہے، پورٹ کے فعال ہونے سے مقامی افراد کو بڑی تعداد میں روزگار مل رہا ہے۔ یہ بات گوادر پورٹ اتھارٹی کے چیئرمین ریئر ایڈمرل (ر) احسان سعید نے اتوار کو یہاں صحافیوں سے بات چیت کرتے ہوئے کہی۔ انہوں نے بتایا کہ گوادر پورٹ اتھارٹی کے قیام کا منصوبہ 1974ءمیں شروع کیا گیا تھا تاہم 90 کی دہائی میں باقاعدہ کام شروع کیا گیا اور مارچ 2007ءمیں گوادر پورٹ کو فعال کر دیا گیا

**All Day**

**46ہ ہزارایکڑحصہ ایکسپورٹ پروسیسنگ زون میں شا مل ہو گاہو ٹل وئیر ہا ؤ سز قئم کیے جا ئیں -- Daily Express**

سز قئم کیے جا ئیں گے۔گوادر ؤ 46ہ ہزارایکڑحصہ ایکسپورٹ پروسیسنگ زون میں شا مل ہو گاہو ٹل وئیر ہا بندر گا ہ ٹرانس شپمنٹ کا کام کرے گی۔
گندم خریدا ری کا حدف بڑھا دیا ۔خریف پر کا شتکا روں کو 500روپے فی بو ری سبسڈی دی جا ئیگی۔
منظور وٹو کی پریس کا نفرنس
اسلا م آباد (نما ئندہ ایکسپریس)وفا قی حکومت نے گوادر پورٹ کو دس سا ل کیلئے ٹیکس فری زون قرار دینے کا فیصلہ کیا ہے ۔اس ضمن میں وفا قی وزیر برا ئے صنعت و پیدار میاں منظور وٹو کی سر برا ہی میں قا ئم کا بینہ کی کمیٹی کا اجلاس بدھ کو اسلا م آباد ہوا ۔جس میں مشیر خزانہ،چیئرمین فیڈرل بور ڈ آف ریونیو،وفا قی سیکرٹری تجا رت،سیکرٹری صنعت و پیدا وار اور بلو چستا ن کے ایڈیشنل چیف سیکرٹری سمیت دیگر حکا م نے شرکت کی۔وفاقی وزیر نے اجلا س کے بعد پریس کانفرنس سے خطا ب کرتے ہو ئے کہا کہ اجلا س میں گوادر کی تعمیر کے لیے سپلا ئی کئے جا نےوالے سا ما ن کے سیلز ٹیکس سے زیرو ریٹ اور سٹیمپ ڈیو ٹی سے مستثنی قرا ر دینے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔اس کے علا وہ گوادر کا ڈویلپمنٹ انفرا سٹرکچر سیلز ٹیکس سے زیرو ریٹ قرا ر دیا گیا ہے۔انہوں نے بتا یا کہ گوادر میں لگا ئی جا نے وا لی انڈسٹری کی پچا س فیصد اشیا ءبر آمدا ت کرنے کی اجا زت دی گئی ہے جبکہ پچا س فیصد مقا می ما رکیٹ میں فروخت کی جا سکیں گیں ۔انہوں نے بتا یا کہ گوادر کے ما سٹر پلان میں 46 ہزار ایکڑ رقبہ پرو سیسنگ زون میں شا مل ہو گا جس میں ہو ٹل وئیر ہا ؤ سز تعمیر کئے جا ئیں گے۔گوادر بندر گا ہ ٹرانس شپمنٹ کا کا م کرے گی۔
انہو ں نے کہا کہ گوادر میں سر ما یہ کاروں کو پلاٹ لیز پر دینے کا فیصلہ بلو چستا ن حکو مت سے مشا ورت سے بعد میں کیا جا ئے گا۔اس منصو بے سے بلوچستا ن سر گرمیا ں عروج پر پہنچ جا ئیں گیااور مقا می لو گو ں کو روزگا کے وسیع مواقع میسر آئیں گے۔چین،وسطی ایشیا ئی ریا ستو ں ،افغا نستا ن ،مشرق وسطی اور ایرا ن کے ساتھ تجا رت میں اضا فہ ہو گامنظور وٹو نے کہا کہ ملک میں گندم کی اضا فی پیدا وار کے بعد خریداری کا ہدف بڑھا دیا گیا ہے۔خریف کی فصل کے لیے حکومت کا شتکا روں کو کنٹرول رٹ پر کھا د فرا ہم کرے گی۔اس مقصد کے لیے 20 ارب 88کروڑ روپے کی سبسڈی دی جا ئے گی۔

**January 5, 2009**
Mon

**All Day**

**Commerce -- گوادر میں پا نچ ارب روپے سے آئل ریفا ئنری قا ئم کر نے کا منصوبہ Report**

گوادر میں پا نچ ارب روپے سے آئل ریفا ئنری قا ئم کر نے کا منصوبہ
کرا چی (کا مرس رپو ٹر) 5ارب ڈالر سے پا کستا ن کے سا حلی شہر گوادر میں قا ئم کی جا نے وا لی آئل ریفا ئنری خلیفہ کو سٹل ریفا ئنری کے قیا م کیلئے با قا ئدہ کا م شروع کر دیا گیا ارو توقع ہے کہ یہ کمپنی 2012ءمیں پیدا واری عمل شروع کر دے گی۔
ذرا ئع کے مطا بق ابو ظہبی کی ایک بڑی سر ما یا کار کمپنی 5ارب ڈالر کی لا گت سے گوادر میں آئل ریفا ئنری قا ئم کر رہی ہے اور اس ریفا ئنری کے ذریعے تقر یبا 10ہزار مقا می افرا د کو روزگا ر میسر آسکے گا ۔ریفا ئنری قا ئم کرنے کے سلسلے میں پا کستان ابو ظہبی کے ما بین با ضا بطہ معا ہدہ 8ماہ قبل ہوا تھا ۔کثیر لا گت سے قا ئم ہو نے والی اس آئل ریفا ئنری کا نا م خلیفہ کو سٹل ریفا ئنری رکھا جا ئے گا ۔اس منصو بے میں ابو ظہبی کی انٹر نیشنل کمپنی کے 75 فیصد حصص ہو ں گے۔کمپنی حکا م کا کہنا ہے کہ 2012ءمیں پیدا واری عمل شرو ع کیا جا سکے گا ۔منصوبے کے قیام کے نتیجے میں پا کستا ن اپنی ضرورت کی مصنو عا ت خا صی بڑی حد تک خود تیا ر کر سکے گا جبکہ مقا می سطح پر روزگا ر فراہمی کی صورت میں معا شرتی تعمیر بھی ممکن ہو سکے گی ۔

## January 7, 2009
Wed

**All Day**

**Gwadar Oil City Project -- ISLAMABAD - APP**

Gwadar oil city project

Gwadar oil city project stumbles By Khalid Mustafa ISLAMABAD: A mega oil city at Gwadar port, which is the most strategic project with an investment of $40 billion, has hit snags as the process of acquiring land has been delayed because of a massive rise in prices of real estate. The Government of Balochistan has informed the federal government that the cost of land for the oil city has increased manifold, which is why it is not possible to acquire land on nominal rates. The government wants to establish at the Gwadar port the biggest crude and refined oil storage base in the region, for which it had allotted 12,500 acres of land in 2006. It had announced that the required land be made available on lease at nominal rates to interested parties for setting up refineries or making investment in oil logistics and storage facilities. But in the latest scenario, the cash-strapped Balochistan government has no money to pay the high cost of the land needed for the project. An official said the Balochistan administration had told the Centre that it had identified 100,000 acres of land for the project at a cost of Rs38,000 to 40,000 per acre. Balochistan also requested for release of Rs3.8 billion to acquire the land and warned of more increase in land prices if funds were not released timely. Under the plan, the official said, the project would be executed in two phases. In Phase-1, a petrochemical city will be set up with an initial investment of $12.5 billion. In this city, a big refinery, along with petrochemical, oil logistics and storage complexes will be set up. In the first three years, the refinery will be able to refine 10.5 million tonnes of oil annually. This capacity will be increased up to 21 million tonnes in seven to nine years. The official said Chinese Petroleum Chamber would come up with a $12.5 billion investment plan for the project. On behalf of China, Great United Petroleum Holdings Company Limited (GUPC) is working on the feasibility study of the petrochemical city project. The official said GUPC would first conduct the feasibility study and preparation work for the project and then both countries would enter into a formal agreement for materialising the petrochemical city project. The official said GUPC would also build 1,000-2,000 service stations in Pakistan as service terminals for the petrochemical city.

**January 9, 2009**
Fri

**All Day**

**گوادر بندرگاہ کو اقتصادی لحاظ سے خطہ میں انتہائی اہمیت حاصل ہے، گوادر کے ذریعے وسطی ایشیائی ریاستوں تک اہم تجارتی راہگزر قائم ہو گئی ہے، غیر ملکی سرمایہ کاروں کو گوادر میں سرمایہ کاری کے مواقع سے بھرپور فائدہ اٹھانا چاہیے -- APP**

گوادر بندرگاہ کو اقتصادی لحاظ سے خطہ میں انتہائی اہمیت حاصل ہے، گوادر کے ذریعے وسطی ایشیائی ریاستوں تک اہم تجارتی راہگزر قائم ہو گئی ہے، غیر ملکی سرمایہ کاروں کو گوادر میں سرمایہ کاری کے مواقع سے بھرپور فائدہ اٹھانا چاہیے
گوادر بزنس ایسوسی ایٹس کے چیف ایگزیکٹو کرنل (ر) فضل مقبول آفریدی کا انٹرویو

اسلام آباد ۔ 9 جنوری (اے پی پی) گوادر بزنس ایسوسی ایٹس کے چیف ایگزیکٹو کرنل (ر) فضل مقبول آفریدی نے کہا ہے کہ گوادر بندرگاہ کو اقتصادی لحاظ سے خطہ میں انتہائی اہمیت حاصل ہے، گوادر کے ذریعے وسطی ایشیائی ریاستوں تک اہم تجارتی راہگزر قائم ہو گئی ہے، غیر ملکی سرمایہ کاروں کو گوادر میں سرمایہ کاری کے مواقع سے بھرپور فائدہ اٹھانا چاہیے۔ یہاں ایک انٹرویو میں انہوں نے کہا کہ گوادر میں ترقیاتی کام اور کاروباری سرگرمیاں تیزی سے جاری ہیں اور ان سرگرمیوں نے گوادر کو سرمایہ کاروں کےلئے ایک پرکشش مقام بنا دیا ہے۔

## January 15, 2009
Thu

**All Day**

**Govt Seeks Foreign Capital in Balochistan -- ISLAMABAD - The News**

Govt Seeks Foreign Capital in Balochistan
Thursday, January 15, 2009
By By our correspondent
ISLAMABAD: State Minister for Industries and Production, Dr Ayatullah Durrani, has said the government has invited foreign investors to invest in Balochistan, which provides many opportunities of investment, particularly in the field of mines and minerals.

Besides the education sector, he said, various development schemes had been launched in Balochistan and Gwadar port was one of them. After the start of the port, he said, business activities had increased in the province, “which is a good sign for the people of Balochistan.”

**February 7, 2009**
Sat

**All Day**

**گوادر بندرگاہ :ریل اور سڑکوں کے رابطے مکمل کیے جارہے ہیں -- خبریں**

گوادر پورٹ اتھارٹی کے چیرمین ریٹائرڈ ایڈمرل احسان سعید کا کہنا ہے کہ گہرے پانیوں کی زیرِ تعمیر نئی بندرگاہ اُس وقت تک مکمل فائدہ مند ثابت نہیں ہوسکتی جب تک اُسے ریلوے اور سڑکوں کے ذریعے ملک کے دوسرے علاقوں سے نہیں ملایا جاتا۔

اُنھوں نے بتایا ہے کہ بنیادی طور پریہ بندرگاہ وسطی ایشیائی ممالک اور افغانستان کے ساتھ ٹرانزٹ تجارت کے لیے بنائی گئی ہے، اور اِن ممالک کی طرف کوئٹہ اور چمن تک راستے بنانے میں مزید کئی سال لگ سکتے ہیں۔

اِس حوالے سے یہ بات اہم ہے کہ 'وائس آف امریکہ سے بات چیت میں ایڈمرل (ر) احسان سعید نے کہا کہ: گوادر کے ساتھ سڑک کے ذریعے رابطہ ہو۔ اِس بندرگاہ کا اہم مقصد ہےوسطی ایشیائی ریاسو ں سے ٹرانزٹ ٹریڈ، جس کے لیے سڑک کے رابطے کا ہونا لازم ہے۔ جب یہ رابطہ بحال ہوگیا تب ہی کمرشل رابطے شروع ہوں گے۔'

احسان سعید کا کہنا تھا کہ اب تک بندرگاہ پر سرکاری کارگو کے بارہ بڑے جہاز لنگر انداز ہوئے ہیں جِس پر درآمد کیے جانے والا گندم اور کیمیائی کھاد لدا ہوا تھا اور اِس سے علاقے میں بڑے پیمانے پر روزگار اور ٹرانسپورٹیشن کے مواقع پیدا ہوئے۔ مگر اُن کا کہنا تھا کہ وفاقی حکومت نے گوادر کی طرف بحری جہازوں کا رُخ اِسے فعال بنانے کے لیے کیا ہے جِس پر بھاری سبسڈی دی جارہی ہے۔

اُن کے بقول، اِس وقت گوادر بندرگاہ سے تقریباً پندرہ ہزار ٹن کیمیائی کھاد روزانہ ملک کے دوسري حصوں کو بھجوایا جارہا ہے، جب کہ عنقریب گندم اور کوئلے سے لدے مزید بحری جہاز بھی گوادر پر لنگرانداز ہوں گے۔

یاد رہے کہ چین کے مالی تعاون سے بننے والی بندرگاہ ایک ماہ قبل فعال کردی گئی تھی۔

**February 17, 2009**
Tue

**All Day**

**Development of Gwadar Port road linkages NHA's top priority -- The News**

Development of Gwadar Port road linkages NHA's top priority
Tuesday, February 17, 2009
ISLAMABAD: The National Highway Authority (NHA) was attaching top priority to development of road linkages to the Gwadar Port which can prove backbone of the country's economy in the near future.

The source said construction work would be started on Kallat-Quetta-Chaman road in few days while the roads from Khanozai to Qilla Saifullah and Gwadar to Jewani have been completed. He also said work on Gwadar-Gabd and Qilla Saifulah-Zhob is near completion, as the Federal Government has released funds. The road from Ratodero to Shahdadkot is also nearing completion and would be opened within one month.

with President Asif Ali Zardari and Prime Minister, Syed Yusuf Raza Gilani and matters related to Pak-US Strategic Dialogues were discussed.
Secretary Clinton conveyed the United States' support for Pakistan's socio-economic advancement. In this context, she said the United States would, in particular, support programmes and projects in the priority areas of energy and food security and social sector development. Secretary Clinton announced U.S. assistance for Signature Projects in energy, water and health.
She said that US experts are working on different project with Pakistani experts to steer the country of its energy crisis.

**All Day** — **امریکا کامختلف منصوبوں میں ڈیڑھ سو ملین ڈالر دینے کا اعلان -- Daily Jang**

امریکا کامختلف منصوبوں میں ڈیڑھ سو ملین ڈالر دینے کا اعلان

پاکستان اور امریکا کے درمیان اسٹریٹجک ڈائیلاگ کے دوسرے مرحلے کا آغاز ہوگیا ہے ، امریکا ...اسلام آباد نے پاکستان کو توانائی ، صحت اور پانی کے مختلف منصوبوں میں تعاون دینے کے ساتھ چھوٹے اور درمیانے درجہ کے کاروبار کے فروغ اور سرمایہ کاری کی ترغیب کے لئے ڈیڑھ سو ملین ڈالر دینے کا اعلان بھی کیا ہے ۔اسٹریٹجک ڈائیلاگ کا انعقاد ، دفتر خارجہ اسلام آباد میں ہوا جس میں امریکی وزیرخارجہ ہلیری کلنٹن اور ان کے پاکستانی ہم منصب شاہ محمود قریشی نے شرکت کی۔ افتتاحی خطاب میں شاہ محمود قریشی نے کہا کہ دونوں ممالک کے پائیدار تعلقات دوطرفہ امور کے ساتھ علاقائی و عالمی سطح پر بھی اہم ہیں۔انہوں نے کہا کہ ہمیں توقع ہے کہ پاکستانی برآمدات کو عالمی مارکیٹ زیادہ رسائی دی جائیگی اور دہشت گردی کیخلاف جنگ میں پاکستان کی مشکلات دور کرنے میں مدد دی جائے گی۔ ہلیری کلنٹن نے کہا کہ اسٹریٹجک ڈائیلاگ کے تحت مختلف شعبوں میں تعاون کیلئے13ورکنگ گروپس بنائے گئے تھے جنہوں نے تعاون کی نئی راہوں کو تلاش کیاہلیری کلنٹن نے کہا یہ تاثر درست نہیں کہ پاکستان سے امریکا کا تعاون سکیورٹی مفادات پر مبنی ہے۔ انہوں نے کہا کہ توانائی شعبے میں پاکستان کو مزید تعاون دیا جائیگاسد پارہ، گومل زام اور اسکردو میں ڈیمز کی تعمیر میں مدد دی جائے گی اور توانائی کے متبادل وسائل کی ترقی میں بھی تعاون ہوگاہلیری کلنٹن نے کہا کہ پاکستانی عوام کو صاف پانی کی فراہمی اور نکاسی آب منصوبوں میں اس کے ساتھ تین بڑے اسپتالوں کی توسیع کی جائے گی، چھوٹے اور درمیانے درجے کے کاروبار کے فروغ کے لئے100 ملین ڈالر اور سرمایہ کاری اور ایکویٹی کیلئے پچاس ملین ڈالر دئے جائیں گے۔انہوں نے کہا کہ ڈیری ڈویلپمنٹ کا بڑا پروگرام شروع کیا جائے گا اور پاکستانی آم کی امریکا میں برآمدات بڑھانے کیلئے منصوبہ شروع ہوگا ، مذاکرات کے باضابطہ آغاز پر وزیرخزانہ حفیظ شیخ نے اسٹریٹجک ڈائیلاگ کے نتائج اور آئندہ کی تجاویز کا جائزہ پیش کیا۔

**All Day** — **پاک، افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے پر دستخط -- Daily Jang**

پاک، افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے پر دستخط

اسلام آباد: پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ سمجھوتے پر دستخط کردیئے گئے۔ بھارت افغانستان کے لیے پاکستان کا زمینی راستہ استعمال نہیں کرسکے گا۔ پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے کے مندرجات پر دستخط کی تقریب وزیراعظم ہاؤس اسلام آباد میں ہوئی۔ پاکستان کی جانب سے وزیر تجارت امین فہیم اور افغان وزیر تجارت انوار الحق واحدی نے دستخط کئے۔ اس موقع پر وزیراعظم یوسف رضا گیلانی اور امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن بھی موجود تھیں۔ اس سے قبل پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے کے مسودے کو حتمی شکل دینے کیلئے دونوں ممالک کی وزارت تجارت کا اہم اجلاس اسلام آباد میں ہواپاکستانی وفد کے سربراہ حمایت اللہ خان نے کہا کہ پاکستان اپنے مؤقف پر قائم رہتے ہوئے معاہدہ کررہا ہے۔ بھارت کو زمینی راستہ نہیں دیا جائے گا، بھارت صرف سمندری یا فضائی راستہ استعمال کر سکتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ افغانستان کے سالانہ دو سو ٹرک پھل اور سبزیاں لے کر ایتے ہیں۔ ذرائع کے مطابق افغانستان کے ٹرک واہگہ تک اپنا سامان لائیں گے، اور پاک افغان سرحد پر جہاں کسٹمز کی سہولت ہے وہاں سے ٹرانزٹ ٹریڈ کی جا سکے گی۔

**All Day** — **پاکستان امریکا اسٹریٹیجک ڈائیلاگ کے دوسرے مرحلے کا آغاز -- Jang**

پاکستان امریکا اسٹریٹیجک ڈائیلاگ کے دوسرے مرحلے کا آغاز

پاکستان ا ور امریکا کے درمیان اسٹریٹیجک ڈائیلاگ کے دوسرے مرحلے کا آغاز ہو گیا ہے اس ...اسلام آباد موقع پر پاکستانی وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی کا کہنا تھا کہ آج کا دن پاکستان اور امریکا کیلئے بہت اہم ہے۔پاکستان امریکا تعلقات کا نیا دور شروع ہورہا ہے، جبکہ امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن کاکہناتھا کہ وہ امریکی انتظامیہ،عوام اور صدراوباما کی جانب سے خیرسگالی اور نیک خواہشات کا پیغام لائی ہیں۔پاک امریکااسٹریٹیجک ڈائیلاگ کے افتتاح سے خطاب کرتے ہوئے شاہ محمود قریشی کا کہناتھا کہ پاک امریکا پائیدار تعلقات دوطرفہ اہمیت کے ساتھ علاقائی و عالمی سطح پر بھی اہم ہیں۔اسٹریٹیجک پارٹنر شپ پاکستان ، امریکا سمیت پورے خطے کے مفاد میں ہے اور پاکستان ، امریکا سے تعلقات اور تعاون میں مخلص ہے ۔انہوں نے کہا کہ پاک امریکا ڈائیلاگ میں سکیورٹی، جوہری عدم پھیلاؤ، انسداد دہشتگردی سمیت تعلیم، کلچر، سائنس و ٹیکنالوجی کے شعبوں میں تعاون بھی شامل ہیں۔ انہوں نے کہا کہ امید ہے کہ پاکستان اقتصادی شعبے میں اہداف حاصل کریگا اور پاکستان اور امریکا اپنے طویل تعلقات کو پائیدار بنانے کیلئے کام کریں گے۔امید ہے کہ دہشت گردی کیخلاف جنگ میں پاکستان کی مشکلات دور کرنے میں مدد دی جائیگی، اور پاکستانی برآمدات کو عالمی مارکیٹ میں زیادہ رسائی دی جائیگی۔اس موقع پر امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن کا کہنا تھا کہ پاک افغان معاہدہ علاقے کے لیے اہم ہے۔ٹرانزٹ ٹریڈ پر کامیاب پاک افغان مذاکرات پر دونوں ممالک مبارک باد کے مستحق ہیں، ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے سے دونوں ممالک میں روزگار فراہمی اور اقتصادی ترقی میں مدد ملے

گی۔انہوں نے کہا کہ یقینا دونوں ممالک کے درمیان فرق ہے لیکن ہمارا دشمن ایک ہے۔انہوں نے کہا کہ افغانستان سے اعتماد اور تعاون کے قیام میں پاکستان کی حکومت کا کردار قابل قدر ہے۔انہوں نے کہا کہ ان مذاکرات کا مقصد معاملات کا بغور جائزہ لینا ہے اور پاکستان کے ساتھ مختلف شعبوں میں تعلقات مضبوط بنانا ہے۔اس موقع پر ہلیری کلنٹن نے مزید ترقیاتی پروگراموں کا اعلان کرتے ہوئے کہا کہ توانائی تعاون کے دوسرے مرحلے میں پاکستان کو مزید تعاون دیں گے۔سد پارہ، گوم زام اور اسکردو میں ڈیمز کی تعمیر میں مدد دیں گے۔پاکستانی عوام کو صاف پانی کی فراہمی اور نکاسی آب منصوبوں میں بھی تعاون دیں گے۔امریکی وزیر خارجہ نے توانائی اور پانی کے اہم امنصوبوں کیلئے امداد کا اعلان کیا۔ انہوں نے کہاکہ پاکستان کو صحت شعبے میں تعاون کے لئے تین بڑے اسپتالوں کی توسیع کی جائیگی اورچھوٹے اور درمیانے درجے کے کاروبار کے فروغ کیلئے100 ملین ڈالر دیں گے اور پاکستان میں ڈیری ڈیولپمنٹ کا بڑا پروگرام شروع کیا جائیگا۔ انہوں نے کہا کہ امریکا پاکستان میں دو ہائیڈرو الیکٹرک ڈیم کے منصوبے مکمل کرے گا اورامریکامتبادل توانائی کے ذرائع کی ترقی کیلئے پاکستان کی مدد کریگا،جن میں توانائی ہوا اور شمسی توانائی کے ذرائع شامل ہیں۔

**All Day**

### Daily Jang -- پاکستان کا بھارت کو افغانستان تک زمینی راہداری دینے سے انکار

پاکستان کا بھارت کو افغانستان تک زمینی راہداری دینے سے انکار

اسلام آباد . . . . . . . پاکستان نے بھارت کو افغانستان تک زمینی راہداری دینے سے انکار کر دیا ہے،جبکہ وزیر تجارت امین فہیم نے کہا ہے کہپاکستان نے افغانستان کو راہداری دینے کا فیصلہ کر لیا ہے ۔اسلام آباد میں منعقد پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدے کو حتمی شکل دینے کیلئے اجلاس میں شریک پاکستانی وفد کے سربراہ حمایت اللہ نے کہا ہے کہ پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ کو حتمی شکل دے دی ہے جس کے تحت بھارت کو افغانستان تک زمینی راہداری نہیں دے سکتے بھارت صرف فضائی یا بحری راستہ استعمال کر

**All Day**

### پاکستان کوافغانستان کے راستے وسط ایشیا تک تجارتی راہداری مل گئی،افغانستان کو بھی تجارتی سامان براستہ پاکستان بھارت بھیجنے کی اجازت -- Daily Jang

پاکستان کوافغانستان کے راستے وسط ایشیا تک تجارتی راہداری مل گئی،افغانستان کو بھی تجارتی سامان براستہ پاکستان بھارت بھیجنے کی اجازت

اسلام آباد (نمائندہ جنگ،ایجنسیاں) پاکستان اور افغانستان میں ٹرانزٹ ٹریڈ کے موضوع پر جاری مذاکرات کامیاب ہوگئے ہیں اور دونوں ملکوں میں تمام اہم ایشوز پر مفاہمت ہوگئی ہے۔ مذاکرات میں یہ اتفاق ہوگیا ہے کہ بھارت کوواہگہ کے راستے افغانستان کیلئے برآمدات کی اجازت نہیں دی جائے گی تاہم افغانستان کو اپنی اشیاء فضائی راستے واہگہ سے انڈیا برآمد کرنے کی اجازت ہوگی۔ اس طرح پاکستان کو افغانستان کے راستے وسط ایشیا کیلئے بر آمدات کی اجازت ہوگی۔ اس اہم اور وسیع البنیاد ریکارڈ نوٹ پر اتوار کی شام وزیراعظم ہاؤس اسلام آباد میں دستخط ہوئے۔ وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی اور امریکی وزیر خارجہ ہیلری کلنٹن اس موقع پر موجود تھیں۔ پاکستان اور افغانستان نے توقع ظاہر کی کہ پاکستان اور افغانستان ٹرانزٹ ٹریڈ سے متعلق تمام حل طلب دیرینہ ایشوز کو حل کرنے سے معاہدہ جلد ہونے میں مدد ملے گی۔ دونوں جانب سے قانونی تقاضے پورے ہونے کے بعد معاہدہ پر دستخط ہوں گے۔ اس معاہدے پر دستخط پاکستان اور افغانستان کے درمیان تجارت کی ترقی اور دونوں ملکوں کے باہمی مفاد میں معاشی تعلقات کیلئے سنگ میل ثابت ہوگا۔ وسیع البنیاد ریکارڈ نوٹ پر پاکستان کے وزیر تجارت مخدوم امین فہیم اور افغانستان کے وزیرتجارت و صنعت ڈاکٹر انوار الحق احدی نے دستخط کئے۔ اس مفاہمتی تحریر میں کہا گیا ہے کہ افغانستان کا برآمدی سامان لے جانے والے ٹرکوں کو واہگہ اور پاکستانی بندر گاہوں تک جانے کی اجازت ہوگی تاہم یہ سامان طے شدہ روٹ کے ذریعے جائے گا۔ افغان ٹرانسپورٹ گاڑیوں کو واپسی میں پاکستانی مصنوعات اور اشیاء کو افغانستان لے جانے کی اجازت ہوگی۔ یہ بھی فیصلہ کیا گیاکہ افغان ٹرانزٹ کا سامان بین الاقوامی معیار کے کنٹینرز میں جائے گا۔ تین سال کیلئے یہ طے پایا کیا جاسکے (سربمہر) جو سامان Seal ہے کہ کارگو بین الاقوامی معیار کے ایسے ٹرکوں میں جائے گا جنہیں کنٹینرز میں درآمد نہیں ہوتا اسے بندرگاہ سے کھلے ٹرکوں میں لوڈ کیا جائے گا۔ اس طرح جو اشیاء خراب ہوسکتی ہیں انہیں کھلی گاڑیوں میں لے جایا جائے گا۔ ریکارڈ نوٹ کے تحت ڈرائیورز اور کلینرز پرمٹ کے ذریعے دونوں ملکوں میں داخل ہوسکیں گے البتہ بائیو میٹرک سسٹم سے گزریں گے جو داخلی مقامات پر نصب ہوگا۔ ایک ثالثی ٹربیونل قائم کرنیکا بھی فیصلہ کیا گیا ہے ثالث یہ اتفاق نہ ہونی کی صورت میں دونوں ملک تیسرے کسی ملک کے دو افراد نامزد کریں گے اور ان چار افراد میں سے ایک ثالث کا انتخاب کیا جائے گا۔ غیر مجاز تجارت کے مسئلہ سے نمٹنے کیلئے یہ طے کیا گیا ہے کہ ٹرانسپورٹ یونٹس پر ٹریکنگ ڈیوائس (آلات) نصب کی جائے گی اور دونوں ملکوں کے محکمہ کسٹمز کے درمیان اطلاعات کے تبادلے کا میکانزم وضع کیا جائے گا۔ اس تناظر میں یہ فیصلہ کیا گیا ہے پاکستان کی امپورٹ لیویز کے مساوی مالیاتی گارنٹی مجاز کسٹم کلیئرنگ ایجنٹ جمع کرائے گا اور جب سامان ملک سے چلا جائے گا تو یہ ضمانت ریلیز کردی جائے گی۔ اگر مقررہ وقت کے اندر سامان ملک سے باہر نہ گیا تو محکمہ کسٹم یہ گارنٹی کیش کراسکے گا۔ معاہدے کے مطابق پاکستان نے افغانستان کو اپنی سمندری حدود کے علاوہ فضائی حدود حتیٰ کہ زمینی راستے سے بھارتی برآمدات منگوانے کی اجازت دے دی ہے۔ افغانستان کا برآمدی سامان جسمیں خشک پھل تازہ پھل شامل ہیں پہلے ہی پاکستانی شاہراہوں سے گزر کر واہگہ کے راستے انڈیا جارہا ہے۔ ذرائع کے مطابق انڈیا عشروں سے افغانستان اور وسطی ایشیائی ممالک کی منڈیوں تک اپنا برآمدی سامان واہگہ کے راستے پہنچانے کی ناکام کوششیں کیں مگر اب انڈیا یہ سہولت پاکستان سے افغانستان اور امریکہ کے گٹھ جوڑ کی وجہ سے حاصل کرنے میں کامیاب ہوگیا ہے۔ پاکستان کی برآمدات پہلے ہی افغانستان کے راستے وسطی ایشیائی ریاستوں میں جارہی ہیں۔ اس معاہدے میں اسے اس شق کے طور پر شامل کرلیا گیا ہے کہ افغانستان پاکستان کی برآمدات کو افغانستان کے راستے وسطی ایشیائی ممالک تک بھجوایا کرے گا۔ این این آئی کے مطابق بھارت کو افغانستان تک سامان کی نقل وحمل کیلئے پاکستان کے فضائی اورسمندری راستے استعمال کرنے کی اجازت ہوگی۔اس حوالے سے وفاقی

وزیر برائے تجارت امین فہیم نے بتایا کہ اتوار کو اسلام آباد میں دونوں ملکوں کے عہدے داروں نے تفصیلی بات چیت میں افغان ٹرانزٹ ٹریڈ کے معاہدے کو حتمی شکل دے دی ہے جس میں افغانستان کو تجاری راہداری دینے کی شق بھی شامل ہے۔ انہوں نے کہا کہ اس شق کے تحت افغان تجارتی سامان کو کراچی سے لے کر افغانستان کی سرحدوں تک ترسیل کے لیے راہداری دی جائے گی جبکہ لاہور کے قریب واہگہ بارڈر سے افغانستان کے لیے تجارتی سامان کو بھی افغان ٹرکوں پر لاد کر افغانستان بھیجا جا سکے گا۔ امین فہیم نے کہا کہ معاہد ے کے تحت بھارت کے ٹرک واہگہ بارڈر پر سامان اتارنے کے پابند ہوں گے جسے پاکستانی یا افغان ٹرکوں پر لاد کر افغانستان روانہ کیا جائے گا۔ انھوں نے کہا کہ اس رعایت کے بدلے افغانستان وسط ایشیائی ریاستوں کے ساتھ تجارت کیلئے پاکستان کو راہداری کی سہولت دے گا۔

**All Day**

## Daily Jang -- پاکستان کی ضروریات کا علم ہے،سات ارب روپے امداددینگے، سعیدہ وارثی

پاکستان کی ضروریات کا علم ہے،سات ارب روپے امداددینگے، سعیدہ وارثی

گوجرخان۔برطانوی کنزرویٹو پارٹی کی چیئرپرسن سعیدہ وارثی نے کہا ہے کہ پاکستان کی کامیابی برطانیہ کی کامیابی ہے ۔ برطانیہ کے اصول اپنا کر پاکستان کو بہتر بنا یا جاسکتا ہے میرا ملک برطانیہ ہے اسلام میں پائی جانے والی خوبیاں اس میں موجود ہیں برطانیہ میں عورت کی عزت محفوظ ہے پاکستان میں بھی عورت کی عزت محفوظ ہونی چاہیے جس طرح سیاستدان یہاں اکٹھے ہیں اسی طرح پاکستان کے لئے بھی ایک ہوجائیں سیاستدانوں کے ایک پلیٹ فارم پر اکٹھا ہونے پر شکرگزار ہوں ۔ان خیالات کا اظہار انہوں نے گوجرخان میں اپنے آبائی گاؤں میں ایک تقریب سے خطاب کرتے ہوئے کیا۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان سے جو پیارملا اس کا کبھی سوچا بھی نہ تھا اپنے علاقے کے لئے کچھ کرنے کا خواب تھا جو آج پورا ہوگیا۔ انہوں نے کہا کہ مجھے یہاں سیاستدانوں کے درمیان تقریر نہیں کرنی ۔سیاستدانوں کا ایک پلیٹ فارم پر اکٹھا ہونے پر ان کی شکرگزار انہوں نے کہا کہ جس طرح سیاستدان یہاں اکٹھے ہیں اسی طرح وہ پاکستان کے لئے بھی ایک ہوجائیں ۔ ‘ہوں انہوں نے کہا کہ اگر پاکستان کے ایک مزدور کی بیٹی برطانیہ کی وزیر بن سکتی ہے تو کچھ بھی ہوسکتا ہے ۔ انہوں نے کہا کہ برطانیہ میرا ملک ہے اور اسلام میں پائی جانے والی بہت سے خوبیاں اس میں موجود ہیں ۔انہوں نے کہا کہ حقوق انسانی اور رواداری اسلام کے بنیادی اصول ہیں جو برطانیہ میں موجود ہیں لیکن پاکستان میں نہیں ،حکمران عوام کی خدمت پر توجہ دیں،ان کا کہنا تھا کہ برطانیہ ان کا ملک ہے اس ملک میں وہی اصول ہیں جو ہمارے مذہب اسلام نے ہمیں بتائیں ہیں لیکن افسوس کہ اسلام کے یہ اصول پاکستان میں نظر نہیں آتےانہوں نے کہا کہ برطانیہ کے اصول اپنا کر پاکستان کو بہتر بنایا جاسکتا ہے ۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان کے اصول اسلام کے اصول نہیں ہیں ۔ انہوں نے کہا کہ برطانیہ میں اکیلی باہر نکلنے والی خاتون کی عزت محفوظ ہے ،اس سے قبل برطانوی ہائی کمشنر نے تقریب سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ برطانیہ کو پاکستان کی ضروریات کا علم ہے برطانیہ پاکستان سے کبھی منہ نہیں موڑے گا ،انہوں نے کہا کہ برطانیہ پاکستان کو سات ارب روپے کی امداد دے گا۔

**All Day**

## Daily Jang --  پاکستانی معیشت اور جمہوری اداروں کا استحکام چاہتے ہیں ،ہلیری کلنٹن

پاکستانی معیشت اور جمہوری اداروں کا استحکام چاہتے ہیں ،ہلیری کلنٹن

امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن نے کہا ہے کہ امریکا پاکستانی معیشت اور جمہوری اداروں کا ...اسلام آباد استحکام چاہتا ہے۔پانچ سال میں پاکستان کو ساڑھے سات ارب ڈالر کی غیر فوجی امداد دینگے۔وہ دفتر خارجہ اسلام آباد میں اپنے پاکستانی ہم منصب شاہ محمود قریشی کے ساتھ اسٹریٹجک مذاکرات کے بعد مشترکہ پریس کانفرنس سے خطاب کررہی تھیں۔امریکی وزیر خارجہ نے کہا کہ صدر زرداری اور وزیر اعظم گیلانی سے ملاقات مثبت رہی، ان سے پاکستانی عوام کے مسائل پر بات چیت کی گئی۔ ان کا کہنا تھا کہ پاکستان سے دیر پا تعاون او رتعلقات چاہتے ہیں۔ امریکا توانائی، صحت اور تعلیم کے شعبوں میں پاکستان سے تعاون کرے گا۔انہوں نے بتایا کہ اسٹریٹجک ڈائیلاگ میں پاکستانی عوام کا معیار زندگی بلند کرنے پر توجہ دی گئی، پانی اور بجلی کے منصوبوں پر بات چیت کی گئی۔ ان کا کہنا تھا کہ تقریر سے عمل یقینا بہتر ہوتا ہے اور ہم عمل کررہے ہیں۔ ایک سوال کے جواب پر انہوں نے کہا کہ افغانستان میں امن چاہنے والوں سے مذاکرات کیلئے تیار ہیں، انہوں نے اعتراف کیا کہ افغانستان عوام اور فوج کا بہت زیادہ جانی نقصان ہوا ہے۔ ہلیری کلنٹن نے داتادربار اور دیگر خودکش حملوں پر تعزیت اور متاثرین سے ہمدردی کا اظہار کیا۔ اس موقع پرانہوں نے پاکستانی آموں کی لذت کا ذکر کرتے ہوئے کہا کہ پاکستانی آم بہت لذیذ ہوتے ہیں ، میں نے خود خرید کر کھائے ہیں،شاہ محمود قریشی نے کہا کہ مذاکرات دونوں ملکوں کے عوام کے مفاد میں ہیں۔ انہوں نے کہا کہ مذاکرات میں دونوں ملکوں کے تعلقات کومزید مستحکم کرنے اور سہ طرفہ تعلقات پرغور کیا گیا۔ان کا کہنا تھا کہ کیری لوگر بل طویل مدتی تعلقات کی دستاویز ہے، امریکی وزیرخارجہ سے صحت تعلیم اور پاکستانی عوام کے مسائل کے بارے میں گفتگو کی گئی۔ انہوں نے بتایا کہپاک امریکامذاکرات کا اگلادور اکتوبر میں واشنگٹن میں ہوگا۔ایک سوال کے جواب میں انہوں نے کہا کہ پاکستان توانائی کے بحران سے دوچار ہے، جس سے ہماری معیشت اور زراعت متاثر ہورہی ہے۔

**All Day**

## Daily Jang --  رواں سال بارک اوباما کا خطے کا دورہ متوقع ہے،ہلیری کلنٹن

رواں سال بارک اوباما کا خطے کا دورہ متوقع ہے،ہلیری کلنٹن

اسلام آباد میں پاکستان اور امریکا کے وزرائے خارجہ کے درمیان اسٹریٹیجک ڈائلاگ کے دوسرے ...اسلام آباد مرحلے کا آغاز ہو گیا ہے۔ اس موقعے پر وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی نے دفتر خارجہ میں میڈیا کو بریفنگ دیتے ہوئے کہا کہ اسٹریٹیجک پارٹنر شپ امریکا اور خطے کے لیے بہت اہمیت کی حامل ہے اور ڈائلاگ خطے کے لیے بہت اہم ہیں۔ انہوں نے کہا آج کا دن پاکستان اور امریکا کے لیے بہت اہم ہے جیسا کہ پاکستان کے عوام کو ان مذاکرات سے امیدیں وابستہ ہیں۔ پاکستان اور امریکا کے تعلقات میں مضبوطی آئی ہے۔ پاکستان کی کام

یابی بین الاقوامی برادری کے لیے نہایت اہم ہے۔ کوششوں اور مذاکرات کا مقصد عوام کی زندگی میں بہتری لانا ہے۔ پاکستان اور امریکا کے تعلقات میں بہتری آئی ہے۔ انہوں نے کہا کہ دہشت گردی کے خلاف جنگ میں امید ہے کہ پاکستان کی مشکلات دور کرنے کی کوشش کی جائے گی۔ انہوں نے کہ پاکستان امریکی مارکیٹ تک رسائی کا خواہش مند ہے اور ہم امریکا کے ساتھ دیرپا اور مضبوط تعلقات چاہتے ہیں اور توانائی کے شعبے میں مساوی سلوک کے خواہاں ہیں۔ انہوں نے کہا کے ان مذاکرات سے پاکستان کی دہشت گردی کے خلاف صلاحیت میں اضافہ ہو گا۔ پاکستان کی کام یابی افغانستان کی کام یابی میں کلیدی حیثیت رکھتی ہے۔ اس موقعے پر امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن نے کہا میں اور میرے ساتھیوں کو پاکستان آ کر بہت خوشی ہوئی۔ یہ میرا پاکستان کا چھٹا دورہ ہے اور میں ہمیشہ پاکستان آنے کی خواہاں رہتی ہوں۔ انہوں نے کہا داتا دربار جیسی مقدس جگہ پر دہشت گرد حملہ تمام مسلم اور غیر مسلم افراد کے لیے نہایت افسوس ناک ہے اور میں اس سانحے میں شہید ہونے والوں سے تعزیت کا اظہار کرتی ہوں۔ انہوں نے کہا کے اس سال کے آخر میں صدر اوباما کا خطے کا دورہ متوقع ہے۔ انہوں نے کہا پاکستان اور افغانستان کے درمیان تجارتی معاہدہ بہت اہمیت کا حامل ہے۔ ہمیں پاکستان اور امریکا کے درمیان اختلافات کم کرنے کی ضرورت ہے۔ انہوں نے کہا مذاکرات کا مقصد معاملات کا بغور جائزہ لینا ہے۔ یقیناً دونوں ممالک کے درمیان فرق ہے لیکن ہمارا دشمن ایک ہے۔ کلنٹن نے تسلیم کیا کہ مجھے معلوم ہے گزشتہ دو ہفتے پاکستانیوں کے لیے بہت مشکل تھے۔ پاک امریکا تعلقات کو مزید وسعت دی جائے گی، پاکستان میں جمہوری حکومت کے لیے مدد کریں گے۔ انہوں نے کہا کہ امریکا پاکستان میں صحت کی سہولیات کے لیے تعا ون کرے گا۔

**All Day**

**Jang -- فوج پر انگلی اٹھانے والے ملک کے دشمن ہیں، بھارتی آرمی چیف**

فوج پر انگلی اٹھانے والے ملک کے دشمن ہیں، بھارتی آرمی چیف

نئی دہلی (این این آئی) بھارتی فوج کے سربراہ جنرل وجے سنگھ نے کہا ہے کہ خطرناک جنگجوؤں سے نمٹنے کے لئے فوج کے پاس خصوصی اختیارات کا ہونا ضروری ہے۔ فوج پر انگلی اٹھانے والے ملک کے دشمن ہیں۔ سرکاری ٹی وی کو دیئے گئے ایک انٹرویو میں بھارتی فوج کے سربراہ جنرل وجے سنگھ نے کہا کہ جب فوج کو ان خطرناک جنگلاتی علاقوں میں تربیت یافتہ اور جدید ہتھیاروں سے لیس جنگجوؤں کا سامنا ہو تو اس وقت فوج کے پاس خصوصی اختیارات کا ہونا ضروری ہے۔ انہوں نے کہا کہ جب بھی کسی فوجی اہلکار کو انسانی حقوق کی خلاف ورزیوں میں ملوث پایا گیا تو ان کے خلاف سخت کارروائی کی گئی۔ انہوں نے کہا کہ ریاست جموں وکشمیر یا ملک کی کسی بھی ریاست میں زیادتیوں میں ملوث فوجی اہلکاروں کو کسی بھی صورت میں بخشا نہیں جا سکتا۔ فوجی سربراہ نے کہا کہ کسی بھی کارروائی کے دوران فوج کے اعلی افسران ایک دوسرے سے رابطہ بنائے رہتے ہیں۔

## July 20, 2010
Tue

**All Day**

**Pakistan and China's economic cooperation -- By Ismat Sabir**

Pakistan and China's economic cooperation
By Ismat Sabir

China is a friend and a strategic partner promoting stability and economic progress in Pakistan, said Chinese President Hu Jintao. While responding to this statement, President Asif Ali Zardari said, "It is our belief that Pakistan can act as a force multiplier for China and we will continue to work towards this end."

These views were expressed at the time of the president's fifth five-day visit to China, since assuming presidential office in 2008. He said Pakistan is determined to strengthen relations with its neighboring country through people-to-people contacts. This visit would enhance bilateral trade and commercial ties between the two countries and reach new heights, as both the countries are partners in the economic growth of the region.

Chinese interest in Pakistan's economic growth is growing day by day. For instance, in Pakistan there are more than 120 companies and about 10,000 Chinese working in different sectors like mining, energy exploration and infrastructure building.

Energy: The Chinese government reconfirmed to carry out its project of installing two nuclear reactors in Pakistan. China said these projects are in total compliance with all international obligations.

Presently, China and Pakistan are cooperating in civilian nuclear energy. The cooperation is exclusively for peaceful purposes and to accept International Atomic Energy Agency safeguards. The agreement was signed during the president's visit last year. The Chinese president and president of Pakistan were present at the signing ceremony of the Sino-Pakistani economic and technological cooperation agreement. The other agreements were in the field of agriculture, health, justice and information.

Zardari met representatives of different sectors, in particular, wind, solar, and renewable energies to seek solutions to overcome energy crisis in Pakistan.

A Chinese firm would invest $10 billion in hydro power projects in Pakistan. The company would build dams in Bunji and Kohala areas. The dams would generate 7,000 megawatts (MW) and 12,000MW, respectively.

In his last visit to China, Zardari emphasised on implementation of all agreements signed between the two countries. It is pertinent to mention that during the last two years of the Pakistan People's Party government, more than five-dozen new projects have been undertaken and nearly 40 MoUs signed.

Under the Five-Year Programme for trade and economic cooperation 62 projects have been identified, out of which 27 have been launched, 26 are being examined and 12 are being reviewed. Pakistan also offered China access to emirates through Pakistani ports. Pakistan always encourages China to reap maximum benefits from Gwadar Port.

A Chinese firm has finalised a deal with the Pakistan Stone Development Company. China is the largest importer of chromites. The black coloured stone contains around 55 percent steel properties and is used in steel making and steel material for tank making. Chinese investors are showing great interest in Pakistani marble due to its quality and demand in the international market.

Chinese firms have signed agreements to buy 2,000 tonnes of Cotan beige and two grades of Mastung beige quality marble, found in Balochsitan. It is expected that China will become the largest buyer of stone in the coming years.

Another Chinese firm will invest $50 billion in Punjab during the next 10 years. The investment will be done to build a state-of-art industrial city, along with an industrial

estate on 100,000 acres.

Trade: In 2009 the total foreign trade of China declined by 13.9 percent but trade value between Pakistan and China declined only 2.9 percent, reaching $6.8 billion. The total export of China declined by 16 percent but reduced by 7.7 percent only with Pakistan, at $5.5 billion. China imported $1.3 billion from Pakistan, showing an increase of 25.3 percent, which was the result of the Free Trade Agreement (FTA).

China-Pakistan trade in the first five months of this year reached $3.3 billion, up 31 percent. Chinese commerce minister said that bilateral trade could hit $15 billion in 2015.

Hu Jintao said that China had become Pakistan's second largest trading partner and gave assurance to make steady progress in cooperation with Pakistan in energy, telecom sectors, Neelum-Jhelum project and Pakistan's telecommunication satellite project.

Pak-China bilateral trade touched $7 billion from $2 billion in 2002. China has granted four types of trade concessions to Pakistan, one-sided, which would help increase Pakistan's exports to China by $1 to $1.5 billion annually. China would provide duty concessions on tariff lines not covered under Pakistan-China FTA.

The two states signed an agreement to establish a joint venture company in the private sector to promote sale of certified hybrid seeds and other varieties of seeds, which are to be developed according to the soil conditions and environment of Pakistan.

Pakistan and China would cooperate in the fields of water conservation, water resource management, hybrid seed technologies, drip and sprinkling irrigation systems.

During the visit, Zardari also stressed the need to set up railway line and a pipeline from Gwadar to China to connect the two countries. Importance of connectivity through railway link was felt in the recent disruption in the Karakoram Highway due to a landslide that blocked the road transportation.

China said that cooperation for the construction of railway link between the two countries is because China and Pakistan are strategic partners; have a deep traditional friendship cooperating in various fields. The cooperation would not only benefit the two countries but also help regional stability, common development and prosperity and not against any third country.

Zardari said that a road connection with China is one of his ideas to be realised. The travelling time, by sea, from China to Pakistan or Southeast Asia takes months, but by road transportation to Pakistani port, is only 1,100 miles from the Chinese border. The construction of road link with China would surely boost bilateral trade.

Zardari met executives of NORINCO, China's top arms manufacturer and leaders of Sino Hydro Corporation, the China's main dam builder and China Petrochemical Corporation, SINOPEC. The president also told Chinese business tycoons that authorities had planned to feed Pakistani grid through hydro, coal, gas, nuclear and renewable energy sources.

MoUs were also signed in the fields of health and Geological Survey of Pakistan and China. An MoU was also signed for cooperation between Pakistan Broadcasting Corporation and China Radio International for Urdu service broadcasts in selected Pakistani cities on FM channel with the China Radio International (CRI). China has promised a 50 million yuan grant for new projects to be set up in Pakistan.

Zardari termed Pakistan and China as the joint cornerstone of stability in South Asia. The Chinese prime minister said Pakistan is an important country of the

region and fighting war against terrorism made it even more important. The international community should come forward to help Pakistan and make the war on terror a success. He further said we can jointly think about going upward in Asia exploring new markets through Pakistan.

In the next meeting issues will be taken up including currency swap, opening of branches of Chinese banks in Pakistan and relocating industries in the special proposed industrial zones in Pakistan. It was also agreed that the China National Energy Administration would hold discussions with Pakistani authorities to solve Pakistan's energy problem.

The Chinese PM said his country appreciated Pakistan's policy of "One China" and assured Zardari that China would continue supporting Pakistan at the UN and multilateral forums, including SAARC and ECO.

Chinese president said that he had instructed his foreign minister to make arrangements for the exchange of youth delegations, cultural and writers' delegations between the two countries and also incr

**All Day**

**Pakistan, U.S. to enhance cooperation in energy and developmental sectors -- Xinhua**

Pakistan, U.S. to enhance cooperation in energy and developmental sectors
08:19, July 20, 2010

The Pakistan-U.S. Strategic Dialogue concluded here on Monday with a positive note sugarcoating the security concerns as both countries have finalized a comprehensive strategy to enhance the bilateral cooperation in the energy and developmental sectors.

"In order to deepen our relationship we have gone far beyond security," the U.S. Secretary of State Hillary Rodham Clinton told a joint news conference flanked by her Pakistani counterpart Shah Mehmood Qureshi.

Enveloping the security concerns under the five-year 7.5- billion-dollar economic and development package that was offered under the Kerry-Lugar Berman Act, Clinton responded a question saying "of course, there's legacy of suspicions which won't be able to be eliminated overnight."

"I heard about the trust deficit," she commented recalling her last year's visit while tactically deflecting through the sensitive security-related issues and highlighting the more appealing core economic and development matters.

Since the first round of bilateral dialogue in March 2010, 13 working groups were formulated that would help Pakistan in key areas of energy, water, education, health, employment, infra- structure building and others.

"Our partnership would go far beyond," said Clinton who arrived on a two-day official visit on Sunday with a heavy purse of 500 million dollars. Her participation in a forthcoming international donor's conference in Kabul right after successfully holding the second round of strategic dialogue to be held in Washington in October.

Pakistani Foreign Minister Qureshi said that Pakistan and U.S. have shifted to a productive mode as the U.S. will assist Pakistan in building water projects in Satpar, Skardu and Gomal-Zam dams.

"We are tapping an energy mix resources," Qureshi said while elaborating the various means the energy-hungry country has been employing to meet its needs. The electric power shortfall in Pakistan has reached 4,500 Mega Watts.

Brushing aside a question on Pakistan's nuclear energy resources, particularly nuclear power plant with the help of China, Qureshi said that Pakistan holds 35 years of experience in generating nuclear energy and "no untoward incident has ever happened."

Source: Xinhua

All Day

**پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ تاریخی ہے ،دونوں ممالک کے عوام مبارکباد کے مستحق ہیں ،امریکہ: -- اُردوپوائنٹ**

پاک افغان ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ تاریخی ہے ،دونوں ممالک کے عوام مبارکباد کے مستحق ہیں ،امریکہ:
واشنگٹن (اُردوپوائنٹ اخبارتازہ ترین-20 جولائی-2010ء) امریکہ نے پاکستان اور افغانستان کے درمیان ٹرانزٹ ٹریڈمعاہد ہ طے پانے پر دونوں ممالک کے عوام کو مبارکبادپیش کرتے ہوئے کہاہے کہ یہ تاریخی معاہدہ پورے خطے میں تجارت کے فروغ کیلئے اہم سنگ میل ہے ۔گزشتہ روز پریس بریفنگ کے دوران امریکی محکمہ خارجہ کے ترجمان فلپ جے کراؤلی نے کہا کہ پاک افغا ن ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ دونوں پڑوسی ممالک کی ایک اہم اور تاریخی کامیابی ہے جوبلاشبہ نہ صرف ان کے عوام کے عظیم تر مفاد میں ہے بلکہ پورے خطے میں تجارت کے فروغ کے سلسلے میں بھی اہم سنگ میل ہے ۔ انہوں نے کہا کہ وزیر خارجہ ہیلری کلنٹن نے اپنے دورہ پاکستان کے دوران بڑی تعداد میں منصوبوں کا اعلان کیا ہے جن میں صحت ■ پانی ■ شراکت داری ■ جنسی مساوات اور دہشت گردی سے بے گھر ہونے ■ سلامتی ■ توانائی ■ نجی شعبے کی حمایت ■ والے افراد کی بحالی کا پروگرام وغیرہ شامل ہیں اور یہ منصوبے مستقبل میں امریکہ کی جانب سے پاکستان میں سرمایہ کاری کی عکاسی کرتے ہیں ۔

All Day

**پاکستان کیلئے 69 کروڑ ڈالر کے 73 امریکی منصوبوں کا اعلان -- جنگ**

پاکستان کیلئے 69 کروڑ ڈالر کے 73 امریکی منصوبوں کا اعلان

اسلام آباد(نمائندہ جنگ) امریکا نے پاکستان کیلئے 69کروڑ ڈالر کے 73امریکی منصوبوں کا اعلان کیا ہے۔ جس میں توانائی، پانی، صحت وتعلیم سمیت متعدد ترقیاتی منصوبے شامل ہیں جبکہ دونوں ممالک نے دوطرفہ تعاون کو مزید تقویت دینے کے عزم کا اظہار کیا ہے اور اسٹریٹجک ڈائیلاگ کا اگلا دور اکتوبر میں واشنگٹن میں ہوگا۔ پیر کو پاک امریکا اسٹریٹجک ڈائیلاگ کے دوسرے وزارتی دور کے اختتام پر جاری کئے گئے مشترکہ اعلامیہ میں کہا گیا ہے کہ پاک امریکا اسڑٹیجک ڈائیلاگ کے دوسرے وزارتی دور کے اجلاس میں وزیرخارجہ شاہ محمود قریشی اور امریکی وزیر خارجہ ہلیری کلنٹن نے اپنے وفود کے ہمراہ شرکت کی۔ وزیر خارجہ محمود قریشی اور ان کی امریکی ہم منصب ہلیری کلنٹن نے اب تک ہونے والے مذاکرات اور دونوں حکومتوں کے درمیان بڑھتے ہوئے تعاون پر بھرپور اطمینان کا اظہار کیا۔ اعلامیہ کے مطابق امریکا تجارت کے فروغ کیلئے منڈیوں تک وسیع تر رسائی کی پاکستانی کوششوں اور تعمیرنو مواقع زونز کے قیام کیلئے تعاون جاری رکھے گا۔ بعد ازاں امریکی وزیر خارجہ ہلیر کلنٹن نے پیر کوا سٹریٹجک ڈائیلاگ کے دوسرے دور کے بعد وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی کے ہمراہ مشترکہ پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ امریکا نے پاکستان کیلئے اپنی مالی معاونت ساڑھے سات ارب ڈالر تک تین گنا کی ہے جو کیری لوگر برمن بل کے تحت پانچ برسوں میں دی جائیگی۔ وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی نے کہا کہ پاکستان اور امریکا نے طویل المدتی پر اتفاق کیا ہے اور پاکستان اور "دستاویز بصیرت"رابطوں اور دونوں عوام کے مابین شراکت داری کیلئے ایک امریکا کے درمیان سٹریٹجک ڈائیلاگ کا اگلا دور اکتوبر میں واشنگٹن میں ہو گا۔ پاکستان اور چین کے درمیان جوہری توانائی کے پر امن استعمال کیلئے اشتراک کار سے متعلق سوال پر ہیلری کلنٹن نے کہا کہ امریکہ پاکستان کی توانائی ضروریات پوری کرنے کیلئے بات چیت کر رہا ہے، نیوکلیئر سپلائرز گروپ اور بین الاقوامی برادری نے بعض سوالات اٹھائے ہیں جن کے جواب کی ضرورت ہے، ہم اسلام آباد سے ان سوالات کے جواب کے منتظر ہیں۔ وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی نے کہا کہ پاکستان کو توانائی کی شدید قلت کا سامنا ہے، شہری علاقوں میں چھ سے آٹھ گھنٹے اور دیہی علاقوں میں دس سے بارہ گھنٹے لوڈ شیڈنگ ہو رہی ہے جس کا صنعتی اور زرعی شعبوں پر اثر پڑ رہا ہے۔ انہوں نے کہا کہ سول جوہری منصوبے عالمی جوہری توانائی ادارے کے معائنے کیلئے کھلے ہوں گے۔ انہوں نے یقین دلایا کہ بین الاقوامی کو اس معاملے میں کوئی پریشانی نہیں ہونی چاہیے۔ علاوہ ازیں دفتر خارجہ میں دونوں ممالک کے وزارتی اسڑٹیجک ڈائیلاگ کے بعد امریکی سفارتخانہ سے جاری تفصیلات میں کہا گیا ہے کہ ہلیری کلنٹن نے پاکستان میں خواتین کو بااختیار بنانے اور ان کے حقوق کے تحفظ کیلئے چار کروڑ کے 5سالہ منصوبے کا اعلان کیا۔ اس پروگرام کیلئے امریکا پہلے ہی ایک کروڑ پچیس لاکھ ڈالر کا وعدہ کر چکا ہے اور توقع ہے کہ امداد آئندہ ماہ سے ملنا شروع ہو جائیگی۔ ہلیری کلنٹن نے لڑائی سے متاثرہ خاندانوں کی مدد کیلئے 120ملین ڈالر کی امداد کا اعلان کیا، اس میں سے 6کروڑ 50لاکھ ڈالر مالاکنڈ ہاؤسنگ کیلئے، 2کروڑ 50لاکھ ڈالر ملٹی ڈونر ٹرسٹ فنڈ، 2کروڑ ڈالر ورلڈ فوڈ پروگرام اور ایک کروڑ ڈالر یو این ایچ سی آر کو فراہم کئے جائیں گے۔ عالمی ادارہ خوراک اگست سے دسمبر 2010ء تک حال ہی میں 75 ہزار بے گھر ہونے والے خاندانوں کو خوراک فراہم کرے گا جبکہ یو این ایچ سی آر 14 لاکھ بے گھر خاندانوں کی مدد کرے گا۔ امریکی وزیر خارجہ نے زراعت کے شعبہ کی معاونت اور نئی منڈیاں تلاش کرنے کیلئے دو کروڑ ایک لاکھ ڈالر امداد کا اعلان کیا۔ یہ امداد رورل ڈویلپمنٹ ڈیری پراجیکٹ اور آموں کی برآمد کے منصوبے کیلئے استعمال ہو گی۔ انہوں نے نجی شعبہ کی قیادت میں اقتصادی ترقی اور پاکستانی عوام کیلئے روزگار کے مواقع پیدا کرنے کے بارے میں کئی پروگراموں کا بھی اعلان کیا۔ اس سلسلہ میں امریکہ کی اوورسیز پرائیویٹ انویسٹمنٹ کارپوریشن جے ایس پرائیویٹ ایکویٹی فنڈ کیلئے پانچ کروڑ ڈالر فراہم کریگی جبکہ یو ایس ایڈ آئندہ پانچ برسوں کے دوران چھوٹے اور درمیانے کاروبار کیلئے 10کروڑ ڈالر فراہم کریگا۔

اسلام آباد(نمائندہ جنگ/ایجنسیاں) امریکی وزیرخارجہ ہلیری کلنٹن نے کہا ہے کہ عالمی خدشات ختم کیے ...# بغیر پاک امریکا ایٹمی معاہدہ نہیں ہوسکتا، چین سے جوہری سمجھوتے پر تحفظات دور کیے جائیں، پاکستان کی توانائی کی ضروریات کو تسلیم کرتے ہیں، جنہیں پورا کرنے کیلئے جامع اپروچ کی ضرورت ہے۔ انہوں نے کہا کہ جوہری تعاون کیلئے پاکستان کو ایک طویل عمل کو پورا کرنا ہوگا اور نیو کلیئر سپلائر گروپ سے بھی

منظوری حاصل کرنا ہوگی۔انہوں نے کہا کہ پاکستان کے ذمے واجب الادا 1.6 ارب ڈالر ہیں ہم انہیں معاف یا کم کرنے پر غور کریں گے۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان میں اپوزیشن متحرک ہے جو اپنا کردار ادا کر رہی ہے، عدلیہ اور میڈیا آزاد ہیں، 18 ویں ترمیم کی منظوری سے مثبت تبدیلی نظر آ رہی ہے تاہم جمہوریت کے تمام پہلوؤں کو ادارہ جاتی بنانا ہو گا، صدر اوباما پاکستان میں جمہوریت چاہتے ہیں۔ ان خیالات کا اظہار انہوں نے پیر کو یہاں وفاقی دارلحکومت میں ٹی وی اینکرز سے گفتگو اور نیشنل کونسل آف آرٹس میں ٹاؤن ہال میٹنگ سے خطاب کرتے ہوئے کیا۔ ٹی وی اینکرز کے ساتھ نیشنل آرٹ گیلری میں منعقدہ پروگرام میں اظہار خیال کرتے ہوئے امریکی وزیر خارجہ ہیلری کلنٹن نے کہا کہ پاکستان کو امداد اس کی قربانیوں کی وجہ سے نہیں دے رہے بلکہ پاکستان ایک روشن مستقبل کا مستحق ہے اور چیلنجوں کے باوجود پیشرفت کے آثار نظر آ رہے ہیں، حکمران بدلتے رہتے ہیں مگر ہم پاکستان کے ساتھ دیرپا شراکت داری قائم رکھنا چاہتے ہیں۔

**All Day**

**کابل:دورہ پاکستان سے مطمئن ہوں، ہلیری کلنٹن -- کابل(اے ایف پی)**

کابل:دورہ پاکستان سے مطمئن ہوں، ہلیری کلنٹن

کابل(اے ایف پی) امریکی وزیرخارجہ ہلیری کلنٹن نے کہا ہے کہ وہ اپنے دوروزہ دورہ پاکستان سے مطمئن ہیں ۔ اسلام آباد سے روانگی کے بعد افغانستان پہنچنے پر کابل ایئرپورٹ پر صحافیوں سے گفتگو کرتے ہوئے انہوں نے کہا کہ دورہ پاکستان سے دونوں ممالک کے تعلقات مزید مستحکم ہوں گے ۔ دریں اثناء امریکی وزیرخارجہ ہلیری کلنٹن افغان صدر حامد کرزئی سے ملاقات کیلئے افغانستان کے دارلحکومت کابل پہنچ گئی۔ جہاں وہ افغان جنگ کے مستقبل کے بارے میں ہونے والی عالمی کانفرنس میں شرکت کریں گی۔

**July 21, 2010**
Wed

**All Day**

**Jang -- رواں سال دسمبرتک 2400 میگاواٹ سے زائد بجلی**

رواں سال دسمبرتک 2400 میگاواٹ سے زائد بجلی
Wednesday, 21 July 2010
حکومت نے دسمبرتک 2400 میگاواٹ بجلی سسٹم میں شامل کرنے کا منصوبہ تیارکرلیا

اسلام آباد ۔ 21 جولائی (اے پی پی) حکومت نے ملک میں بجلی کی کمی پر قابو پانے کےلئے رواں سال دسمبرتک 2400 میگاواٹ سے زائد بجلی سسٹم میں شامل کرنے کا منصوبہ تیارکرلیا ہے ۔ وزارت پانی و بجلی کے ذرائع کے مطابق آئی پی پیز کے 6 منصوبوں سے 1277 میگاواٹ بجلی حاصل ہوگی اور آئی پی پیزکے یہ منصوبے رواں سال کے آخر تک مکمل ہوجائیں گے۔

## July 23, 2010
Fri

**All Day**

### China Mobile To Invest Additional $300M In Pakistan -- APP

China Mobile To Invest Additional $300M In Pakistan

Friday 2010-07-23 16:56
July 23 -- China Mobile (0941.HK) will further invest $300 million in Pakistan this year, an investment which will be the largest in the country's telecommunications industry in 2010, reports Yicai.com, citing Pakistani media reports.
China Mobile has to date invested a total of 1.66 billion yuan into Pakistan.
Telecom services provided by China Mobile cover more than 10,000 towns and villages. The company has approximately six million users in Pakistan.
Since entering the Pakistani market in 2007, China Mobile has grown to become the fifth largest mobile telecom operator.

**All Day**

### Pakistan to expand maritime ties with China -- Indo-Asian News Service

Pakistan to expand maritime ties with China
Indo-Asian News Service
Beijing, July 23, 2010
First Published: 11:19 IST(23/7/2010)
Last Updated: 11:21 IST(23/7/2010)

Pakistan is "very satisfied" with the performance of the frigates it bought from China and hopes to further strategic maritime cooperation with the nation, a top Pakistani official said. "We are very happy with the performance, and some technology is as good as in Western countries," Admiral Noman Bashir, Pakistan's chief of naval staff, was quoted as saying by China Daily.
Two of the four F-22P frigates Pakistan ordered from China are already in service its navy, with the third one scheduled to be commissioned in September this year.
Pakistan also hopes to buy bigger ships with more firepower from China, he said.
It also proposed to develop strategic maritime cooperation with China in both military and commercial sectors, such as fishery and cargo, he said.
"The friendship between China and Pakistan is greater than the Himalayas and deeper than the ocean. We already made progress in air force and other areas, now we should expand cooperation in navy," he said.
"We can provide facilities, ports, logistics, maintenance among other things (to the Chinese navy)," another Pakistan navy official said.

## July 24, 2010
Sat

**All Day**

### Daily -- دوستی اب جامع سٹریٹجک پارٹنرشپ میں بدل چکی ،صدر آصف علی زرداری Jang

دوستی اب جامع سٹریٹجک پارٹنرشپ میں بدل چکی ہے، دونوں ملکوں کے درمیان دوطرفہ تجارتی، دفاعی اور معاشی روابط کو نئی بلندیوں تک پہنچانا ہو گا ،صدر آصف علی زرداری ،بھارتی انٹیلی جنس ایجنسیاں پاکستان میں دہشت گردی کی پشت پناہی کر رہی ہیں، وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی:
صدرآصف زرداری اور وزیراعظم یوسف رضاگیلانی سے چینی وزیردفاع جنرل لیانگ گوانگ آئیلے کی ملاقاتیں ،پاک چین دوستی اب جامع سٹریٹجک پارٹنرشپ میں بدل چکی ہے، دونوں ملکوں کے درمیان دوطرفہ تجارتی، دفاعی اور معاشی روابط کو نئی بلندیوں تک پہنچانا ہو گا ،صدر آصف علی زرداری ،بھارتی انٹیلی جنس ایجنسیاں پاکستان میں دہشت گردی کی پشت پناہی کر رہی ہیں، وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی
اسلام آباد (اُردو پوائنٹ اخبار تازہ ترین-24مئی-2010ء) صدر آصف علی زرداری نے کہا ہے کہ پاک چین دوستی اب جامع سٹریٹجک پارٹنرشپ میں بدل چکی ہے، دونوں ملکوں کے درمیان دوطرفہ تجارتی، دفاعی اور معاشی روابط کو نئی بلندیوں تک پہنچانا ہو گا جبکہ وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی نے دو چینی کمپنیوں کی جانب سے پاکستانی مسلح افواج کو دفاعی آلات کی خریداری کیلئے قرضے کی سہولت فراہم کرنے کا خیر مقدم کرتے ہوئے کہا ہے کہ بھارتی انٹیلی جنس ایجنسیاں پاکستان میں افغانستان کے راستے دہشت گردی اور عسکریت پسندی کی پشت پناہی کر رہی ہیں، مشرقی اور جنوبی افغانستان میں امریکی و نیٹو افواج کی تعداد میں اضافے سے بلوچستان میں مسائل پیدا ہو رہے ہیں۔ ان خیالات کا اظہار انہوں نے پاکستان کے دورے پر آئے ہوئے چینی وزیر دفاع جنرل لیانگ گوانگ آئیلے سے الگ الگ ملاقاتوں میں کیا۔ چینی سفیر لاؤ زاؤ ہوئی اور 11 رکنی چینی دفاعی وفد بھی جنرل لیانگ گوانگ آئیلے کے ہمراہ تھا۔ اس موقع پر وزیر دفاع چوہدری احمد مختار، وزیر دفاعی پیداوار عبدالقیوم جتوئی، وزیر مملکت برائے امور خارجہ نوابزادہ ملک عماد خان، ایوان صدر کے سیکرٹری جنرل سلمان فاروقی، دفاع، دفاعی پیداوار اور خارجہ امور کے سیکرٹریز بھی موجود تھے۔ ان ملاقاتوں میں پاک چین تعلقات، دفاعی تعاون، علاقائی معاملات اور انتہاپسندی و عسکریت پسندی کیخلاف پاکستان کی جنگ سے متعلق امور پر تبادلہ خیال کیا گیا۔ صدر آصف علی زرداری نے کہا کہ چین کے ساتھ تمام شعبوں میں تعاون بڑھانا اور اسے مضبوط کرنا پاکستان کی خارجہ پالیسی کا ایک کلیدی اصول ہے، پاکستان چین کی ترقی کے معجزے سے سیکھنا چاہتا ہے اور دفاع، توانائی، صنعت، زراعت، مواصلات، تجارت و معیشت کے شعبوں میں اس کی مہارت سے فائدہ اٹھانا چاہتا ہے، پاکستان اور چین کے درمیان اس وقت دوطرفہ تجارت کا حجم کم ہے جس کو 2011ء تک 15 ارب ڈالر کی سطح پر لایا جانا چاہیے۔ انہوں نے کہا کہ پاک چین دوستی آزمائشوں پر پوری اتری ہے اور مشترکہ سٹریٹجک مفادات، اعلیٰ درجے کے باہمی اعتماد، ایک دوسرے کی خوشحالی و ترقی اور خطے میں امن و سلامتی کے فروغ پر مبنی ہے۔ پاکستان اپنی سماجی و معاشی ترقی اور سٹریٹجک استحکام میں متحرک کردار ادا کرنے پر چینی حکومت اور قیادت کا شکر گزار ہے، پاکستان کی معاشی ترقی میں چین کے شہریوں، انجینئروں اور کارکنوں کا کردار قابل تحسین ہے اور پاکستانی حکومت اپنے ہاں موجود چینی شہریوں کی سلامتی کو اعلیٰ ترین ترجیح دیتی ہے۔ انہوں نے کہا کہ ہمارے خطے کو انتہاپسندی، عسکریت پسندی اور دہشت گردی کا مشترکہ چیلنج درپیش ہے، موجودہ جمہوری حکومت اس لعنت کے ہر قیمت پر خاتمے کیلئے پرعزم ہے۔ انہوں نے کہا کہ چین خطے میں استحکام کے ایک عنصر کی حیثیت رکھتا ہے اور پاکستان اس کے ساتھ مل کر عالمی امن اور سلامتی کے فروغ کیلئے کوششیں جاری رکھے گا۔ صدر نے چینی صوبے کنگھائی میں حالیہ زلزلے کے نتیجے میں قیمتی انسانی جانوں اور املاک کے نقصان پر تعزیت کا اظہار کیا۔ اس موقع پر جنرل لیانگ گوانگ آئیلے نے دہشت گردی اور پرتشدد انتہاپسندی کیخلاف پاکستانی عوام، حکومت اور سیکورٹی فورسز کی جدوجہد کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے یقین دہانی کرائی کہ چین دفاعی تعاون سمیت تمام شعبوں میں پاکستان کی حمایت جاری رکھے گا۔ دریں اثناء وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی نے جنرل لیانگ گوانگ آئیلے سے گفتگو کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان اور چین کے درمیان ہر آزمائش پر پورے اترنے والے خصوصی روابط تعلقات قائم ہیں، وقت گزرنے کیساتھ ساتھ دونوں ملکوں کی دوستی اور جامع پارٹنرشپ تعاون پر مبنی کثیر الجہتی سٹریٹجک پارٹنرشپ میں تبدیل ہو چکی ہے جو خطے کے امن اور سلامتی کیلئے انتہائی اہمیت کی حامل ہے۔

انہوں نے پاک فضائیہ کیلئے چین کے تعاون سے تیار کئے جانے والے جے ایف 17 تھنڈر طیاروں اور پاک بحریہ کیلئے چین سے حاصل کی جانے والی ایف 22 پی فریگیٹس کے منصوبوں پر پیش رفت کو اطمینان بخش قرار دیتے ہوئے کہا کہ پاک بحریہ میں پی این ایس ذوالفقار کی صورت میں پہلی ایف 22 پی فریگیٹ اور پی این ایس شمشیر کی شمولیت سے اس کی پیشہ وارانہ صلاحیتوں میں اضافہ ہوا ہے۔ انہوں نے پاک فوج اور چین کی پیپلز لبریشن آرمی کے درمیان رابطوں کو سراہتے ہوئے چین کی دو کمپنیوں چائینہ نارتھ انڈسٹریز کارپوریشن اور چائینہ نیشنل الیکٹرانک امپورٹ اینڈ ایکسپورٹ کارپوریشن کی جانب سے پاکستانی مسلح افواج کو دفاعی آلات کی خریداری کیلئے قرضے کی سہولت دینے کا بھی خیر مقدم کیا۔ انہوں نے کہا کہ پاکستانی افواج کو عسکریت پسندوں کیخلاف موثر کارروائیوں کیلئے ہیلی کاپٹروں اور رات کو دیکھنے والے آلات کی فوری ضرورت ہے ہمیں انسداد دہشت گردی کیخلاف اپنی استعداد کار بڑھانے کیلئے چین کی حمایت درکار ہے۔ انہوں نے جنوری میں ہنزہ کے مقام پر لینڈ سلائیڈنگ کے بعد خنجراب پاس کھولنے کی اجازت دینے پر بھی چینی حکومت کا شکریہ ادا کیا۔ وزیراعظم نے چینی وزیر دفاع کو یقین دہانی کرائی کہ حکومت پاکستان اپنے ہاں موجود چینی شہریوں کی سلامتی کو اعلیٰ ترین ترجیح دیتی ہے اور وہ اس سلسلے میں چینی سفیر کے ساتھ مسلسل رابطے میں ہیں۔

**July 25, 2010**
Sun

**All Day**

**پاکستان کو گیس کی فراہمی ، ایران میں پائپ لائن کا افتتاح کل ہوگا -- Daily Jang**
ایران میں پائپ لائن کا افتتاح کل ہوگا ‘پاکستان کو گیس کی فراہمی

تہران (جنگ نیوز) ایران کی 7 ویں قومی گیس پائپ لائن کا افتتاح کل ہوگا۔ 902 کلومیٹر طویل گیس پائپ لائن ایران کی جنوب مغربی علاقے سے جنوب مشرقی ایران شہرنامی شہر تک لائی جائے گی جہاں سے بعدازاں پاکستان آئے گی۔ ایرانی خبر رساں ادارے کے مطابق ایرانی صدر محمود احمد نژاد کا اس افتتاحی تقریب میں شرکت کا امکان ہے۔ واضح رہے کہ ایران کے پاس 1000 ٹریلین کیوسک فٹ گیس ذخائر ہیں۔

**July 26, 2010**
Mon

**All Day** **-- کوئٹہ...آغاز حقوق بلوچستان کے تحت 4885گریجوئیٹس افراد کو ملازمتیں مل گئیں**
**Jang**

آغاز حقوق بلوچستان کے تحت 4885گریجوئیٹس افراد کو ملازمتیں مل گئیں ہیں۔ 115 گریجوئیٹس کی ...کوئٹہ ڈگریاں جعلی ثابت ہوئیں۔

**July 27, 2010**
Tue

**All Day**

**مزائل دیئے ہیں جو ریڈار میں آئے بغیر ہدف کو BVR امریکہ نے پاکستان کو پہلی بار نشانہ بنا سکتے ہیں۔**

مزائل دیئے ہیں جو ریڈار میں آئے بغیر ہدف کو نشانہ بنا سکتے ہیں۔ BVR امریکہ نے پاکستان کو پہلی بار

**All Day**

**Chinese electronics firm plans Rs1bn assembling plant -- Daily Jang**

Chinese electronics firm plans Rs1bn assembling plant
Tuesday, July 27, 2010
By Salman Siddiqui

KARACHI: The second largest state-owned electronics manufacturer of China, Zhongshan Changhong Electric Co., Ltd is in talks with the government of Sindh to set up an assembling plant in the province with an investment of one billion rupees, sources said on Monday.

"Provincial Minister for Industries Rauf Siddiqui has assured the Company's delegation, which called on him recently, to provide land for the plant in Export Promotion Zone in Bin Qasim, Karachi," said spokesman of the ministry.

Humayun Aslam, Director of HNC Corporation, said that the Chinese company would make investment here in collaboration with his company, which itself deals in electronic appliances. "Earlier, the same Chinese company was considering investing in the country in collaboration with Haier - a well known Chinese company in Pakistan."

Established in 1958, Changhong Changhong has established overseas branches and representative offices in U.S.A, Europe, Australia, Russia, Southeast Asia and Middle East and is continuing setting up branches and offices in other markets. It has more than 20,000 Sales and Service outlets available worldwide with over 30,000 employees, he said.

"The Memorandum of Understanding (MoU) for the investment may be signed sometime next month," he said.As per talks, the Company would manufacturer 10,000-15,000 units of split air conditioners, 3,000-4,000 units of refrigerators and 2-2.5 million units of televisions in first year of its commissioning, he said.

The project will be on a very large scale and was expected to provide employment to approximately 2,000 people in the country. Chinese engineers will also train the local labor in the operations process and provide technical support, he added.

The members of the Chinese firm's delegations, who called on minister, were included Senior Vice President Frank Teng; Manager Overseas market Ms Susie; and Company Engineer Li Shenglin.

**All Day**

**Rs 9 billion being spent on road projects linking Gwadar: NHA Chairman -- Daily Jang**

Rs 9 billion being spent on road projects linking Gwadar: NHA Chairman
ISLAMABAD: The Chairman of the National Highway Authority (NHA) Altaf Chaudhry told the National Assembly's Standing Committee on Ports and Shipping that Rs 9 billion have been allocated for 18 road building projects.
The committee meeting held under the chairmanship of MNA Rana Mehmoodul Hassan at the NHA Headquarters. He told the meeting that Rs 3 billion would be spent on construction of Gwadar-Rattodero road alone. Some members of the committee belonging to Balochistan expressed their concerns over delay in operationalization of the port. They said that this port can become a source of economic progress of the country, if we can prove required road links.
Members of the committee in their recommendations said that the Gwadar port can prove a backbone in development of the Balochistan. They demanded that immediate steps should be taken early start of infrastructure projects. The meeting was attended by Syed Nasir Ali,Sher Muhammad Baloch,Nazir Boghio,Sardar Yusuf Khosa,Sardar Mansab Ali Dogar,Nausheen Saeed,Khawaja Sohail Mansoor,Shaukatullah Khan,Maulvi Agha Muhammad,Haji Roz Din,Sardar Israr Tarin,Maulvi Asmatullah,Mir Changaiz Jamali,Usman Advocate,Abdul Qadir

